# استخارہ کی ترکیب

(۱)

جب کوئی سخت مشکل پیش آئے یا شادی یا سفر یا کوئی کام کرے تو بے استخارہ کئے نہ کرے کیونکہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے ارشاد فرمایا ہے کہ اللہ تعالیٰ سے اپنے کاموں میں اصلاح نہ لینا بدبختی اور کم نصیبی کی بات ہے۔ جس کام کو استخارہ کرکے کیا جائے گا تو انشاء اللہ العزیز اس میں ضرور کامیابی ہوگی اور پریشانی نہ اُٹھانی پڑے گی۔ استخارہ کی نیت کرکے دو رکعت نفل بعد نماز عشاء کے پڑھے اس کے بعد خوب دل لگا کر یہ دعا تین مرتبہ پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْٓ اَسْتَخِیْرُکَ بِعِلْمِکَ وَ اَسْتَقْدِرُکَ بِقُدْرَتِکَ وَ اَسْئَلُکَ مِنْ فَضْلِکَ الْعَظِیْمِ فَاِنَّکَ تَقْدِرُ وَلَآ اَقْدِرُ وَ تَعْلَمُ وَلَآ اَعْلَمُ وَ اَنْتَ عَلَّامُ الْغُیُوْبِ اَللّٰھُمَّ اِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ خَیْرٌ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاقْدُرْہُ لِیْ ثُمَّ بَارِکْ لِیْ فِیْہِ وَاِنْ کُنْتَ تَعْلَمُ اَنَّ ھٰذَا الْاَمْرَ شَرٌّ لِّیْ فِیْ دِیْنِیْ وَمَعَاشِیْ وَعَاقِبَۃِ اَمْرِیْ فَاصْرِفْہُ عَنِّیْ وَاصْرِفْنِیْ عَنْہُ وَاقْدُرْ لِیَ الْخَیْرَ حَیْثُ کَانَ ثُمَّ اَرْضِنِیْ بِہٖ ط اور جب ھٰذَا الْاَمْرَ پر پہونچے تو اس کام کو دھیان میں لاوے جس کے لئے استخارہ کیا ہے بعد فارغ ہونے کے پاک ستھرے بستر پر قبلہ کی طرف منہ کرکے باوضو سو جائے جب



سو کر اُٹھے اس وقت جو بات دل میں مضبوطی سے آئے وہی بہتر ہے اُسی کو کرنا چاہئے۔ اگر ایک دن میں کچھ نہ معلوم ہو اور دل میں خلجان اور تردد باقی رہے تو پھر دوسری رات اسی طرح کرے انشاء اللہ العزیز سات روز کے اندر اندر اُس کام کی بُرائی بھلائی معلوم ہو جائیگی۔

ف: یہ دُعا جس کا نام دُعاء الاستخارہ ہے مختلف لفظوں سے حدیثوں میں آئی ہے جس کو جس طرح آسان ہو پڑھے۔

(۲)

وضو کرکے پاک کپڑے پہنے اور قبلہ رُو داہنی کروٹ پر لیٹ کر سورۃ وَالشَّمْسِ سات دفعہ اور سورۃ وَاللَّیْل سات دفعہ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ ط سات دفعہ پڑھے اور ایک روایت میں بجائے قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ کے سُوْرَۃُ وَالتِّیْنِ کا سات دفعہ پڑھنا آیا ہے بعد پڑھنے کے عاجزی سے کہے خداوندا مجھ کو میرے خواب میں وہ چیز دکھا دے اور میرے اس حال میں کشادگی فرما دے اور میں اپنی دُعا قبول ہونے کا حال معلوم کروں اور اس کام کے سرانجام ہونے کی تدبیر میرے دل میں ڈال دے تو انشاء اللہ العزیز اسی رات کو معلوم ہو جائے گا ورنہ اسی طرح دوسری رات کو عمل کرکے سوئے اگر مطلب حاصل ہو جائے فھو المراد ورنہ اسی طرح دوسری تیسری رات کو بھی کرے ساتویں رات تک انشاء اللہ العزیز حال کھل جائے گا اور ساتویں رات سے آگے نہ بڑھے گا۔

(۳)

سب سے آسان استخارہ یہ ہے کہ بدھ، جمعرات اور جمعہ کی رات

کو برابر نماز عشاء کے بعد سب کاموں سے فارغ ہو کر بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ ؕ تین سو مرتبہ پڑھ کر سورہ اَلَمۡ نَشۡرَحۡ مع بسم اللہ شریف سترہ بار پڑھے اور اپنے منہ اور سینہ پر دم کرے اور خداوند تعالیٰ سے دُعا کرے کہ فلاں امر میں جو ہونے والا ہے وہ مجھ کو خواب میں یا غنودگی میں کسی آواز دینے والے کی آواز سے معلوم کرادے اس کے بعد یہ درود شریف ایک سو مرتبہ پڑھے اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ بِعَدَدِ مَعۡلُوۡمٍ لَّکَ۔ انشاء اللہ العزیز تینوں راتوں میں مقصد حاصل ہو جائے گا۔

## حصار کی ترکیب

(۱)

عامل کو چاہئے کہ جب کوئی عمل جلالی یا جمالی پڑھے یا کوئی خوف کی جگہ ہو تو اپنے گرد آیۃ الکرسی کا حصار کرے اور حصار کی ترکیب یہ ہے کہ پہلے اکتالیس مرتبہ اللّٰہ پھر اکتالیس مرتبہ لَآ اِلٰہَ اِلَّا ھُوَ پھر اکتالیس بار اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ سے حِفۡظُھُمَا تک پڑھے پھر اکتالیس مرتبہ ھُوَ الۡعَلِیُّ الۡعَظِیۡمُ پڑھے اور اپنے اوپر داہنے بائیں اوپر نیچے سر سے لیکر پاؤں تک دم کرے۔ پھر سات سو چھیاسی مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ پڑھے اور اپنے ہاتھوں پر پھونک کر تمام بدن پر دونوں ہاتھ پھیرے کہ کوئی جگہ باقی نہ رہے اور بعضوں نے لکھا ہے کہ اَلۡحَیُّ الۡقَیُّوۡمُ کو بھی علیحدہ اکتالیس مرتبہ پڑھے۔



(۲)

حصار کی ایک ترکیب یہ ہے کہ آیۃ الکرسی ایک دفعہ اور قُلۡ یٰۤاَیُّھَا الۡکٰفِرُوۡنَ اور قُلۡ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اور قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ اور قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ ایک ایک دفعہ پڑھ کر اپنے چاروں طرف حصار کرے اور چاقو سے خط کھینچے۔

(۳)

اچھی طرح وضو کرے اور تین بار درود شریف مع بسم اللہ شریف کے پڑھے اور ایک دفعہ الحمد شریف مع اعوذ اور بسم اللہ کے اور ایک بار سورۃ بقرہ مفلحون تک مع اعوذ اور بسم اللہ کے اور ایک بار آیۃ الکرسی مع اعوذ اور بسم اللہ کے عظیم تک اور ایک دفعہ سورہ یٰسین مع اعوذ اور بسم اللہ کے مستقیم تک پڑھے پھر چاروں قل مع اعوذ اور بسم اللہ کے پھر یہ چاروں آیتیں مع اعوذ اور بسم اللہ پڑھ کر سورۃ جن کی شروع کی تین آیتیں شططا تک پڑھے اور تین دفعہ درود شریف پڑھ کر اپنے دونوں ہاتھوں پر پھونک کر تمام بدن پر دونوں ہاتھوں کو مس کرے کہ کوئی جگہ خالی نہ رہے اور اپنے داہنے اور بائیں اور اوپر نیچے پھونک مارے۔

## برائے ضعفِ بصر

آنکھ کی کمزوری دور کرنے کے لئے بعد ہر فرض نماز کے یہ آیت پڑھا کرے۔ فَکَشَفۡنَا عَنۡکَ غِطَآءَکَ فَبَصَرُکَ الۡیَوۡمَ حَدِیۡدٌ۔

# مرگی کا علاج

جو شخص مرگی میں مبتلا ہو تو تانبے کی ایک تختی لے کر اس میں اتوار کی پہلی ساعت میں اس تختی کے ایک طرف یہ کھدوالے۔ یَا قَهَّارُ اَنْتَ الَّذِیْ لَا یُطَاقُ اِنْتِقَامُهٗ یَا قَهَّارُ اور تختی کے دوسری طرف یہ کھدوادے۔ یَا مُذِلَّ کُلِّ جَبَّارٍ عَنِیْدٍ بِقَهْرِ عَزِیْزِ سُلْطَانِهٖ یَا مُذِلُّ۔

# حفاظتِ حمل

(۱)

جس عورت کا حمل گر جاتا ہو یہ عمل ڈھائی مہینے سے چار مہینے تک کرنا چاہیے۔ اجوائن ڈھائی پاؤ پختہ، مرچ سیاہ سوا پاؤ پختہ۔ دونوں کو ملا کر بروز دوشنبہ دوپہر کے وقت اکتالیس بار سورۃ والشمس پڑھ کر دم کرے اول و آخر درود شریف تعوذ و تسمیہ ہر بار پڑھنا ضروری ہے۔ خوراک نہار منہ صبح ایک ماشہ اجوائن اور دو دانے بھر مرچ سیاہ بچہ کے دودھ پینے تک عورت برابر کھاتی رہے اس کی نذر ڈھائی روپے یا ڈھائی پیسے۔

(۲)

یکشنبہ کے روز سورج نکلنے سے پہلے اس دعا کو لکھے اور عورت کے گلے میں جس کا ڈورہ بالائے ناف رہے، باندھے۔ عورت حاملہ ہو اور نکلنے کے وقت بچوں کو شیرینی تقسیم کرے۔ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ علی علی علی علی علی علی علی ھو ھو ھو ھو ھو ھو برحمتک



یا ارحم الراحمین ط

(۳)

برائے پیدا شدنی فرزند۔ قبل از صحبت در گلو بندد۔

| مُحَمَّدٌ | مَحْمُوْدٌ | اَحْمَدُ |
|---|---|---|
| | | |

(۴)

برائے عقیمہ

اس دعا کو لکھ کر اپنی بیوی کو دے اور وہ اپنے پاس رکھے تو وہ عورت اسی مہینے میں حاملہ ہوگی اور جو کسی درخت میں باندھ دے تو وہ بھی خوب پھلے گا وہ دعا یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ (۷ مرتبہ) اللّٰہ اللّٰہ (۷ مرتبہ) حی حی (۷ مرتبہ) قیوم قیوم (۷ مرتبہ) وَصَلَّی اللّٰهُ تَعَالٰی عَلٰی خَیْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ اَجْمَعِیْنَ ط

(۵)

برائے زن عقیمہ

انار کی چار پھانکیں اس طرح کرے کہ الگ نہ ہو اور سورۃ یٰسین پڑھنی شروع کرے جب اول مبین پر پہنچے تو دم کرے پھر آگے پڑھے جب دوسرے مبین پر پہونچے پھر دم کرے اسی طرح ساتوں مبین پر دم کرے جب ساتوں مبین پر دم کر چکے تو سورت ختم کر کے دم کرے اور پاؤ سیر کشمش

اور پاؤ سیر چنے کی دال بھنی ہوئی ہفت سلاطین کو ثواب پہنچانے کی غرض
سے ننھے ننھے بچوں کو تقسیم کر دے اور بانجھ عورت غسل حیض کے بعد بطریق
معروف کھائے ان شاء اللہ تعالیٰ فرزند ہو گا۔





# صلوٰۃ التسبیح

عامل کو چاہیئے کہ جب دینی یا دنیوی کام میں کوئی مشکل پڑے تو صلوٰۃ التسبیح کو
جسے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے نیکوکاروں اور حاجت مندوں کے لئے فرمایا ہے جہاں
تک ممکن ہو ادا کرے۔ یا تو ہر روز ایک بار پڑھے کسی وقت مگر وقت مکروہ نہ
ہو یا ہفتہ میں ایک بار پڑھے یا ہر مہینے میں ایک بار پڑھے یا ہر سال میں ایک بار پڑھے

**طریقہ**

چار رکعت نفل کی نیت کرے۔ پہلی رکعت میں سُبْحَانَکَ
اللّٰھُمَّ الخ کے بعد سورۃ فاتحہ اور اس کے بعد سورۃ
اَلْھٰکُمُ التَّکَاثُرُ الخ پڑھے۔ اس کے بعد پندرہ بار سُبْحَانَ اللّٰہِ
وَالْحَمْدُ لِلّٰہِ وَلَا اِلٰہَ اِلَّا اللّٰہُ وَاللّٰہُ اَکْبَرُ پڑھے اور رکوع کرے اور
سُبْحَانَ رَبِّیَ الْعَظِیْمِ تین بار پڑھ کر دس مرتبہ یہی تسبیح پڑھے جو اوپر لکھی
گئی ہے۔ پھر سیدھا کھڑا ہو جائے پھر دس مرتبہ اسی تسبیح کو پڑھ کر سجدہ میں
جائے اور سجدہ میں سُبْحَانَ رَبِّیَ الْاَعْلٰی پڑھ کر دس مرتبہ وہی تسبیح پڑھے
اور سجدہ سے سر اٹھا کر پھر دس مرتبہ تسبیح مذکور پڑھے اور اسی طرح دوسرے
سجدہ میں بھی اور جب دوسرے سجدہ سے سر اٹھائے اور کھڑا ہونا چاہے تو
پہلے دس بار وہی تسبیح پڑھ لے تب کھڑا ہو۔ اس طرح سے ہر رکعت میں
تسبیح کی تعداد پچھتر مرتبہ ہوتی ہے دوسری رکعت میں بعد سورۃ فاتحہ کے
الہٰکم الخ پڑھے اور تسبیح پڑھنے کا وہی طریقہ ہے جو اوپر مذکور ہوا۔
لیکن اس دوسری رکعت میں دونوں سجدوں کے بعد بیٹھ کر التحیات پڑھی
جاتی ہے تو اس لئے تسبیح دس بار اس سے پہلے پڑھ لی جائے۔ اور تیسری

رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد قُلْ يَا اَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ اور اسی قدر تسبیح اور چوتھی رکعت میں سورۃ فاتحہ کے بعد سورۃ اخلاص یعنی قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اور تسبیح اسی تعداد سے۔ چار رکعتوں میں تین سو تسبیح پڑھی جاتی ہے چوتھی رکعت میں جب اَلتَّحِيَّاتُ پڑھ کر فارغ ہو تو یہ دُعا پڑھ کر سلام پھیرے۔

اَللّٰهُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُكَ تَوْفِيْقَ اَهْلِ الْهُدٰى وَاَعْمَالَ اَهْلِ الْيَقِيْنِ وَمُنَاصَحَةَ اَهْلِ التَّوْبَةِ وَحَذَرَ اَهْلِ الْخَشْيَةِ وَعَزْمَ اَهْلِ الصَّبْرِ وَتَعَبُّدَ اَهْلِ الْوَرَعِ وَعِرْفَانَ اَهْلِ الْعِلْمِ حَتّٰى اَخَافَكَ وَاَسْئَلُكَ مَخَافَةً تَحْجُزُنِیْ عَنْ مَّعَاصِيْكَ حَتّٰى اَعْمَلَ بِطَاعَتِكَ عَمَلًا اَسْتَحِقُّ بِهِ الرِّضَا وَحَتّٰى اُنَاصِحَكَ بِالتَّوْبَةِ خَوْفًا مِّنْكَ وَحَتّٰى اُخْلِصَ لَكَ النَّصِيْحَةَ حُبًّا لَّكَ وَحَتّٰى اَتَوَكَّلَ عَلَيْكَ فِی الْاُمُوْرِ كُلِّهَا وَحُسْنَ الظَّنِّ بِكَ سُبْحَانَ خَالِقِ النُّوْرِ رَبَّنَا اَتْمِمْ لَنَا نُوْرَنَا وَاغْفِرْ لَنَا اِنَّكَ عَلٰى كُلِّ شَیْءٍ قَدِيْرٌ بِرَحْمَتِكَ يَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِيْنَ۔

## نماز استسقاء

استسقاء کی نماز کے لئے مسلمانوں کی جماعت کے ساتھ رئیس (یا امام) عیدگاہ میں برابر تین دن باہر نکلے اور پیادہ پا جانا بہتر ہے اور پرانے اور استعمال شدہ کپڑے پہن کر نکلے اور عید کی طرح زینت اور آرائش نہ کرے اور خشوع و خضوع اور شرمندگی کے ساتھ عیدگاہ میں جائے اور



دو رکعت نماز نفل پڑھے اور قرآت پکار کر پڑھے اور اس کے بعد خطبہ پڑھے اور دعا کرے اور گناہوں سے بہت توبہ اور استغفار کرے اور چاہئے کہ امام اپنی چادر کے نیچے کا کنارہ اوپر کرے اور اوپر کا کنارہ نیچے کرے اور داہنی طرف کا کنارہ بائیں طرف اور بائیں طرف کا کنارہ داہنی طرف اور نہایت تضرع و زاری کے ساتھ دُعا کرے اور حدیث میں جو دُعا آئی ہے وہ پڑھے اور وہ دُعا یہ ہے :- اَللّٰهُمَّ اسْقِنَا غَيْثًا مُّغِيْثًا مَّرِيْئًا مَّرِيْعًا نَافِعًا غَيْرَ ضَارٍّ عَاجِلًا غَيْرَ اٰجِلٍ اَللّٰهُمَّ اسْقِ عِبَادَكَ وَبَهَائِمَكَ وَانْشُرْ رَحْمَتَكَ وَاَحْيِ بَلَدَكَ الْمَيِّتَ۔

## نماز کسوف وخسوف

اسکی ترکیب یہ ہے کہ جمعہ کا امام لوگوں کے ساتھ دو رکعت نفل نماز پڑھے جس طرح اور دوسری نفل پڑھی جاتی ہے اسی ترکیب سے پڑھے اور قرآت پوشیدہ یعنی آہستہ پڑھے اور جس قدر زیادہ قرآت ہو بہتر ہے اور اس کے بعد دُعا اور استغفار میں مشغول رہے اس وقت تک کہ ماہتاب یا آفتاب روشن ہو۔



# عملیات حضرت شاہ اہل اللہ رحمۃ اللہ علیہ

## برائے تسخیر خلائق

مہربانی بخیروخوبی و ترقی رزق چڑھتے چاند (عروج ماہ) کی گیارہویں یا بارھویں بروز جمعہ (شرط یہ ہے کہ کسی بھی ماہ کی چاند کی گیارہویں یا بارہویں کو جمعہ کا دن پڑے) وقت طلوع آفتاب یہ نقش پُر کر کے اپنے پاس رکھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مخلوق میں معزز ہوگا اور رزق وافر ملے گا اور مخلوقِ خدا مطیع ہوگی۔ اعداد مکتوبی یا حیُّ یا قیّومُ۔ نقش معظم یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۳ | ۴۶ | ۴۹ | ۳۶ |
| ۴۸ | ۳۷ | ۴۲ | ۴۷ |
| ۳۸ | ۵۱ | ۴۴ | ۴۱ |
| ۴۵ | ۴۰ | ۳۹ | ۵۰ |

## گمشدہ کی واپسی کیلئے

گمشدہ کی واپسی یا مفرور کی حاضری کے لئے اس نقش کو لکھ کر بھاری پتھر کے نیچے دبادیں انشاءاللہ فوراً واپس آجائے گا۔ بھاگے ہوئے کا نام عدد ۵ کے پیچھے لکھے۔ مجرب ہے۔ نقش یہ ہے۔

بحق راہ شمال یا عبدالکریم

| | | |
|---|---|---|
| ۴ د | ۹ ط | ۲ ب |
| ۳ ج | ۵ ہ | ۷ ز |
| ۸ ح | ۱ ا | ۹۶ |

بحق راہ جنوب یا عبدالرشید



## برائے ہر حاجت و مرض

یہ تعویز ہر مرض کے لئے مفید ہے۔ مریض کو لکھ کر پلائیں۔ اور حاجت کے لئے لکھ کر باندھیں۔ گلے میں یا بازو میں۔






# مجموعۂ وظائف

حضرۃ مولٰی جی ترکیسریؒ و حضرۃ شاہ مولانا عین القضاۃ صاحبؒ

## وظیفۂ کشائش

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ

۱ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَکَ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ ۱۰۰ مرتبہ

۲ رَبِّ اَنِّیۡ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنۡتَ اَرۡحَمُ الرّٰحِمِیۡنَ ۱۰۰ مرتبہ

۳ وَاُفَوِّضُ اَمۡرِیۡۤ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیۡرٌۢ بِالۡعِبَادِ ۱۰۰ مرتبہ

۴ حَسۡبُنَا اللّٰہُ وَنِعۡمَ الۡوَکِیۡلُ نِعۡمَ الۡمَوۡلٰی وَنِعۡمَ النَّصِیۡرُ

۱۰۰ مرتبہ

لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنۡتَ سُبۡحٰنَکَ اِنِّیۡ کُنۡتُ مِنَ الظّٰلِمِیۡنَ ۱۲۵

درود شریف اوّل و آخر ۲۵ مرتبہ۔

**وظیفۂ سلامتی** اَللّٰھُمَّ اغۡفِرۡ لِاُمَّۃِ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ ارۡحَمۡ اُمَّۃَ مُحَمَّدٍ اَللّٰھُمَّ تَجَاوَزۡ عَنۡ اُمَّۃِ مُحَمَّدٍ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیۡہِ وَسَلَّمَ۔

**وظیفۂ صفائی قلب** سات سات بار درود شریف اوّل و آخر اور درمیان میں گیارہ بار آیۃ الکرسی



اپنے پر دم کر لیا کریں اور اسکو پانی پر دم کر کے پی لیا کریں۔ اور بِسۡمِ اللّٰہِ الَّذِیۡ لَا یَضُرُّ مَعَ اسۡمِہٖ شَیۡءٌ فِی الۡاَرۡضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ سات بار اور اَعُوۡذُ بِکَلِمَاتِ اللّٰہِ التَّامَّاتِ مِنۡ شَرِّ مَا خَلَقَ۔

**وظیفۂ اقراء** (قرآن شریف یا وظائف پڑھنے سے پہلے بطور برکت کے ضرور پڑھ لیا کریں)

وظیفۂ اقراء برائے حصول علم ظاہری و باطنی ——— اسکی برکت سے دل روشن ہو جاتا ہے، اور زبان پر خدا کے کلام کی روانی پیدا ہو جاتی ہے اور خیالات نیک پیدا ہونے شروع ہو جاتے ہیں۔

بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ اِقۡرَاۡ بِاسۡمِ رَبِّکَ الَّذِیۡ خَلَقَ۔ خَلَقَ الۡاِنۡسَانَ مِنۡ عَلَقٍ اِقۡرَاۡ وَرَبُّکَ الۡاَکۡرَمُ الَّذِیۡ عَلَّمَ بِالۡقَلَمِ۔ عَلَّمَ الۡاِنۡسَانَ مَا لَمۡ یَعۡلَمۡ۔

**وظیفۂ سلامتی** دل کا سکون اور ہر قسم کی بیماری اور ہر قسم کی بلائیں اور ہر قسم کے ڈر اور خوف کے موقع پر یہ نو سلام مع درود شریف کے گیارہ بار خوب دل لگا کر پڑھا کریں اور چہار طرف دم بھی کر دیا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ خوب فائدہ ہوگا۔

(۱) سَلٰمٌ قَوۡلًا مِّنۡ رَّبٍّ رَّحِیۡمٍ (۲) سَلٰمٌ عَلٰی نُوۡحٍ فِی الۡعٰلَمِیۡنَ (۳) سَلٰمٌ عَلٰۤی اِبۡرٰہِیۡمَ (۴) سَلٰمٌ عَلٰی مُوۡسٰی وَہٰرُوۡنَ (۵) سَلٰمٌ عَلٰۤی اِلۡ یَاسِیۡنَ (۶) سَلٰمٌ عَلَیۡکُمۡ طِبۡتُمۡ فَادۡخُلُوۡہَا خٰلِدِیۡنَ (۷) سَلٰمٌ ہِیَ حَتّٰی مَطۡلَعِ الۡفَجۡرِ (۸) اَلسَّلَامُ عَلَیۡکُمۡ یَا مَلٰٓئِکَۃَ

الْمُقَرَّبِيْنَ مِنَ النَّبِيِّيْنَ وَالصِّدِّيْقِيْنَ وَالشُّهَدَآءِ وَ
الصَّالِحِيْنَ (۹) اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ يَا رِجَالَ الْغَيْبِ ۔

**دعائے وسیلہ** ہر نماز کے بعد یہ وسیلہ والی دعا پڑھ کر ہر چہار طرف دم کریں۔ اس کو پیشِ نظر رکھنا چاہیے کہ :- ؎

یہ اپنا کام ہے دستِ طلب دراز رکھیں
یہ اُن کا کام ہے جب چاہیں مستجاب کریں

دعائے وسیلہ ہر قسم کی ظاہری اور باطنی بلاؤں سے ان شاء اللہ تعالیٰ حفاظت رہے گی ؎

بارگاہِ حق میں پہونچی یا نہیں : اپنے منہ سے بول دیتی ہے دُعا

(۱) یَا اَرْحَمَ الرَّاحِمِیْنَ اِرْحَمْنَا وَعَافِنَا وَاعْفُ عَنَّا وَعَلٰی طَاعَتِکَ وَشُکْرِکَ اَعِنَّا۔ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِجَاهِكَ یَا اللّٰهُ یَا اللّٰهُ ۔

(۲) بِجَاهِ سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ (۳) وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا اَبِیْ بَکْرِ نِ الصِّدِّیْقِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ (۴) وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا عُمَرَ ابْنِ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ (۵) وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا عُثْمَانَ ابْنِ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ (۶) وَبِجَاهِ سَیِّدِنَا عَلِیِّ ابْنِ اَبِیْ طَالِبٍ رَضِیَ اللّٰهُ تَعَالٰی عَنْهُ ۔

**دعائے رحمت** ہر ایک نماز کے بعد پہلے اپنی دلی مقصد والی دعائیں دربارِ خداوندی میں بڑی عاجزی سے عرض کریں بعدہٗ سجدے میں جاکر یہ دعا روتی شکل بنا کر سات مرتبہ پڑھیں



ان شاء اللہ تعالیٰ دُعا ضرور قبول ہوگی۔ اس دُعا سے رحمتِ خدا جوش میں آتی ہے اور غصہ ٹھنڈا ہوتا ہے ؎

اے جوشِ جنوں بیکار نہ رہ کچھ خاک اُڑا ویرانے کی
دیوانہ تو بننا مشکل ہے، صورت ہی بنے دیوانے کی

یَا مَالِکَ اُمِّ الْکِتَابِ یَمْحُ اللّٰهُ مَا یَشَآءُ وَیُثْبِتُ وَعِنْدَهٗ اُمُّ الْکِتَابِ وَاللّٰهُ غَالِبٌ عَلٰی اَمْرِهٖ ۔

**دُعائے مُراقبہ** اس کے پڑھنے والے پر شیطانی طاقتیں غالب نہیں آسکتیں اور روحانی طاقت بڑھتی ہے، اور دل عبادت کی طرف مائل ہوتا جاتا ہے۔ یہ دُعا ہر وقت چلتے پھرتے، سوتے جاگتے، بیٹھتے اُٹھتے پڑھا کریں۔

اَللّٰهُ حَاضِرِیْ ۔ اَللّٰهُ نَاظِرِیْ ۔ اَللّٰهُ مَعِیْ

**دُعائے استقامت** اس دُعا کے پڑھنے والے پر شیطانی طاقتیں غالب نہیں آسکتیں اور روحانی طاقت بڑھتی ہے اور دل عبادت کی طرف مائل ہوتا جاتا ہے۔ یہ دُعا بھی ہر وقت چلتے پھرتے، اُٹھتے بیٹھتے پڑھا کریں۔ اس پر عمل کرنے والے بڑے خوش نصیب ہیں۔

اِیَّاکَ نَعْبُدُ وَاِیَّاکَ نَسْتَعِیْنُ۔ یَا رَبَّنَا اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِیْمَ ۔

(اے اللہ ہم تیری ہی عبادت کرتے ہیں اور تجھ ہی سے مدد مانگتے ہیں۔ (اے ہمارے رب) ہم کو اپنے سیدھے راستے پر چلنے کی ہدایت فرما۔

**وظیفہ مشکل کشا۔** روزانہ نماز تہجد ادا کرکے پڑھیں یہاں تک کر اپنے مقصد میں کامیاب ہوجائیں۔

برائے مقدمہ وملازمت وتنگ دستی وادائیگی قرض وامداد غیبی اور اس کے علاوہ ہر قسم کی مشکلات کے لئے ہر ایک آیت کو سو سو مرتبہ پڑھیں اور سجدے میں جاکر دعا کریں۔

۱ لَآ اِلٰهَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَكَ اِنِّیْ كُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔

۲ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔

۳ وَاُفَوِّضُ اَمْرِیْۤ اِلَى اللّٰهِ اِنَّ اللّٰهَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ۔

۴ حَسْبُنَا اللّٰهُ وَنِعْمَ الْوَكِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰى وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔

۵ یَارَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ۔

## دُعائے حفاظت

کہیں بھی جاتے وقت، یا گھر سے باہر جاتے وقت، یا خوف وڈر کے وقت زور زور سے پڑھیں، یا پاخانہ میں جاتے وقت آہستہ آہستہ پڑھیں (یعنی دل ہی دل میں پڑھتے رہیں) اس کا پڑھنے والا قوی القلب ہوجاتا ہے نیز اس کا پڑھنے والا ہر قسم کی ظاہری اور باطنی آفتوں اور بلاؤں سے اور شیطانی وسوسوں سے مثل قلعہ کے محفوظ رہے گا۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔

اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا مِنْ شُرُوْرِ اَنْفُسِنَا وَمِنْ سَیِّاٰتِ اَعْمَالِنَا
اَللّٰهُمَّ احْفَظْنَا مِنْ كُلِّ بَلَاءِ الدُّنْیَا وَعَذَابِ الْاٰخِرَةِ
تَوَفَّنِیْ مُسْلِمًا وَّاَلْحِقْنِیْ مِنَ النَّبِیِّیْنَ وَالصِّدِّیْقِیْنَ
وَالشُّهَدَاءِ وَالصّٰلِحِیْنَ وَحَسُنَ اُولٰٓئِكَ رَفِیْقًا۔ (ایک بار)

## وظیفہ توحید

یہ دُعا رات کو سوتے وقت دس مرتبہ شوقِ دیدارِ الٰہی سے مست ہوکر پڑھا کریں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ اسے پڑھنے والے کو خواب میں کبھی نہ کبھی خداوند کریم کا دیدار نصیب ہوگا اور جنت مقام ہوگا۔ ان شاء اللہ۔ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ وَحْدَهٗ لَا شَرِیْكَ لَهٗ اَحَدًا صَمَدًا لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ۔



## عمل حضرت حاجی امداد اللہ مہاجر مکی رحمۃ اللہ علیہ

اگر کسی کو کوئی مہم پیش آئے تو سورۃ یٰسین شریف پڑھیں اور ہر مبین پر پہنچ کر سات بار سورہ فاتحہ مع تسمیہ اول وآخر درود شریف کے ساتھ پڑھیں۔

# عملیات وتعویذات

### حضرت مولانا شاہ رفیع الدین صاحب سابق مہتمم دار العلوم دیوبند

### نقش برائے فتح مقدمہ وغیرہ بر دشمن وتسخیر حکام بہت مجرب

۷۸٦

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۹۴ | ۹۷ | ۱ |
| ۹٦ | ۲ | ۷ | ۹۵ |
| ۳ | ۹۹ | ۹۲ | ٦ |
| ۹۳ | ۵ | ۴ | ۹۸ |

یا اللہ جل جلالہ بہ برکت ایں نقش ہر بلا دفع شود وجملہ حکام مسخر شوند

### برائے درد زہ (بچہ کی ولادت کے لئے)

ذیل کا تعویذ لکھ کر حاملہ عورت کے ہاتھ میں دے دے ان شاء اللہ فوراً بچہ ہوگا وہ نقش یہ ہے

| | |
|---|---|
| ز | ب |
| ھ | ط |
| ج | د |

## دیگر برائے ولادت طفل

ایک نقش لکھ کر حاملہ عورت کو کھلادے اور ایک لکھ کر گلے میں باندھ دے انشاءاللہ فوراً بچہ ہوگا۔ خلق النفس من النفس خلقها والتی ما فی بطنها۔

## دیگر برائے ولادت

یہ لکھ کر عورت کی بائیں ران میں باندھ دے اور بچہ ہونے کے بعد فوراً کھول دے ورنہ آنتیں باہر آجائیں گی۔ ماخینو

## بچہ کا رونے سے باز رہنے کا عمل

رونے والے بچے کے گلے میں باندھے انشاءاللہ دیو پری کا اثر زائل ہوگا اور بچہ کا رونا بند ہوجائے گا وہ تعویذ یہ ہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ بِسْمِ اللّٰہِ الْکَبِیْرِ الْعَظِیْمِ مِنْ شَرِّ الْعَقَارِ وَمِنْ شَرِّ حَرْقِ النَّارِ۔

## ضد اور رونے سے باز رہنے کا عمل

اس عبارتِ ذیل کو لکھ کر بچے کے گلے میں باندھیں انشاءاللہ ضد شرارت اور رونے سے باز رہے گا۔

ططططط ھی ھی ھی ھی ھی ھی قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس قدوس باسم فلان ابن فلان

نوٹ: پہلے فلاں کی جگہ بچے کا نام اور ابن کے بعد فلان کی جگہ بچے کے باپ کا نام لکھے۔



## برائے عقیمہ (حصول اولاد کے لئے)

حضرت شیخ فرید الدین گنج شکر اجودھنی رحمۃ اللہ علیہ نے ارشاد فرمایا کہ یہ کلمات کاغذ کے سات ٹکڑوں پر لکھے اور ہر روز ایک ٹکڑا کاغذ شکر کے ساتھ باوضو بانجھ عورت کو کھلاوے انشاءاللہ اس کے لڑکا ہوگا۔ نقش یہ ہے۔

| | |
|---|---|
| سر جمع سر سر جمع | سر سر سر سر جمع |

## جملہ مقاصد کے لئے نقش

اَللّٰہُ الصَّمَدُ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۷۹ |
| ۶ | ۹ | ۱۸۲ | ۳ |
| ۱۸۱ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

یہ نقش سوالاکھ مرتبہ لکھ کر گولیاں بنا کر دریا میں بہادے اس کا اوّل مرتبہ اندازہ کرلے کہ اتنے روز میں پورا کروں گا پھر اسی کے موافق روزانہ لکھا کرے کم و بیش اُس سے نہ کرے اوّل دن کے نقشوں میں سے ایک نقش اَللّٰہُ الصَّمَدُ اُس کے اوپر لکھ کر اپنے پاس رکھ لے باقی بغیر اَللّٰہُ الصَّمَدُ کے دریا میں بہادے دوسرے روز اس نقش کو دوسرے نقشوں میں سے ایک نقش اَللّٰہُ الصَّمَدُ کا لکھ کر اپنے پاس رکھ لے

تیسرے روز پھر ایسا کرے۔ غرض آخر تک ایسا کرے ہر مقصد کے لئے ایک تعویذ لکھ کر دے دیں۔

## جملہ مقاصد کے حل کیلئے دوسرا نقش

اللہ

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱ | ۲۶ | ۱۹ |
| ۳۰ | ۲۲ | ۲۴ |
| ۲۵ | ۱۸ | ۲۳ |

جب چہار شنبہ (بدھ) کی پہلی تاریخ (چاند کی) ہو تب اس کو شروع کرے اوّل روز ایک مرتبہ دوسرے روز دو مرتبہ تیسرے روز تین مرتبہ لکھے اسی طرح ہر روز ایک بڑھاتا جاوے چھیاسٹھ تک پھر کم کرنا شروع کرے ایک روز کم کرتا جائے نوبت ایک تک آجاوے۔ پھر ہر روز ایک مرتبہ لکھ لیا کرے۔ اگر ہر روز ہو سکے تو ہر روز دریا میں دھویا کرے ورنہ آٹھ سات روز بعد اکٹھے کرکے دریا میں دھو دیا کرے۔ ہر مقصد کے لئے ایک لکھ کر دے دیا کرے انشاء اللہ ہر مقصد میں کامیابی ہوگی۔





# عملیات حضرت الحاج سیّد عابد حسین صاحب دیوبندی رحمۃ اللہ علیہ

## برائے فراخی رزق

مندرجہ ذیل عمل خلوص نیت اور حضور قلب کے ساتھ نماز فجر کے بعد ادا کیا جائے یہ عمل حصول مقصد کے لئے تیر بہدف ہے لیکن اکل حلال اور صدق مقال نیز ظاہری و باطنی طہارت ضروری ہے۔

درود شریف گیارہ مرتبہ۔ سورہ فاتحہ مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم اکتالیس مرتبہ۔ بعد ازاں اکتالیس بار یہ دعا پڑھی جائے۔

یَا اللّٰہُ افْتَحْ لِیْ اَبْوَابَ رَحْمَتِکَ وَسَہِّلْ لِیْ اَبْوَابَ رِزْقِکَ

مذکورہ دعا کے بعد پھر گیارہ مرتبہ درود شریف پڑھیں۔

## تعویذ برائے تپ و لرزہ (سردی کے بخار کیلئے)

| | | | |
|---|---|---|---|
| ل | گس | ھاروت | ھاروت |
| ف | مع | ماروت | ماروت |
| یا کافی | یا شافی | ۷۸۶ | ۲۵۸ |

یا شافی الامراض شفا عطا فرما مریض کو تپ و لرزہ وغیرہ سے

مندرجہ بالا تعویذ مریض کو اس طرح پہنایا جائے کہ اس کے گلے سے ملا ہوا رہے۔

# عملیات حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رح

**دفع دشمن کے لئے** سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَائِمِ الْکَافِی اَعُوْذُ مِنْ شَرِّ عَدُوِّ هُوَ اَقْوٰی مِنِّیْ بِرَبٍّ هُوَ اَقْوٰی مِنْهُ۔ بعد نماز عشاء ایک سو گیارہ بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ انشاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

**برائے حُبّ** یُحِبُّوْنَهُمْ کَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِیْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ۔ اڑتالیس ہزار بار، زکوٰۃ کے واسطے پڑھے بے تعداد (یعنی دنوں کی قید نہیں کہ کتنے دن میں اس عدد کو ختم کرے) بے قید بے شرط بے قید مگر باوضو اور وقت معین اور پڑھنے میں ٹوٹے نہیں۔ بعدۂ کچھ وظیفہ مقرر کرے کم سے کم سات بار بوقت حاجت سات ڈلی شکر کی لے اور اس پر پڑھ کر دم کرے اور طالب و مطلوب کے نام اور ان کے والدین کا نام بھی ہر بار میں پڑھے اور مطلوب کو کھلاوے اور صاحب زکوٰۃ اگر واسطے رفع مرتبہ اپنے کے چاہے تو سات دفعہ پڑھ کر مطلوب کے سامنے جاوے انشاء اللہ تعالیٰ مسخر ہوگا۔ (صرف جائز کام میں کرے ناجائز کام کے لئے کرے گا تو وبال جان و مال ہوگا)

**عمل حُبّ** وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ۔ سات سو بار پڑھ کر شیرینی پر دم کرکے مطلوب کو کھلائے۔ انشاء اللہ مسخر ہوگا۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف

**برائے اداء قرض** اَلَمْ نَشْرَحْ (پوری سورت) اکہتر مرتبہ بوقت مقررہ پڑھے انشاء اللہ قرض سے



جلد خلاصی ہوگی۔

**برائے دفع دشمن** لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ (پوری سورت) اکتالیس بار بعد مغرب پڑھے۔ انشاء اللہ کامیاب ہو۔

**استخارہ** هُوَ الْحَبِیْبُ الَّذِیْ تُرْجٰی شَفَاعَتُهٗ لِکُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمٖ۔ بعد نماز تہجد تین سو بار گیارہ روز تک پڑھے۔ اگر اس عرصہ میں مطلب حاصل نہ ہو، تو اور گیارہ روز تک پڑھے اگر نماز تہجد نہ ہو سکے تو بعد عشاء پڑھے۔ اگر جنگ و پریشانی خواب میں دیکھے پڑھنا ہے اور اگر پانی اور مچھلی وغیرہ دیکھے علامت کشائش ہے۔

## نقش (یا باسط) برائے کشائش

نقش دو پایہ یا باسط ہر روز ایک نقش تحریر کریں۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۸ | ۴۸ | ۶ |
| ۱۳ | ۲۴ | ۳۶ |
| ۴۲ | مسلم | ۳۰ |

مسلم مسلم سلم

# عملیات حضرت مولانا محمد یعقوب صاحب نانوتوی رحمۃ اللہ علیہ

**دفع دشمن کے لئے** سُبْحَانَ اللّٰہِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَائِمِ الْكَافِي اَعُوْذُ مِنْ شَرِّ عَدُوٍّ هُوَ اَقْوٰى مِنِّيْ بِرَبٍّ هُوَ اَقْوٰى مِنْهُ. بعد نماز عشاء ایک سو گیارہ بار پڑھے۔ اول و آخر درود شریف گیارہ گیارہ مرتبہ ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن دفع ہوگا۔

**برائے حُب** يُحِبُّوْنَهُمْ كَحُبِّ اللّٰهِ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ۔ اڑتالیس ہزار بار، زکوٰۃ کے واسطے پڑھے بے تعداد (یعنی دنوں کی قید نہیں کہ کتنے دن میں اس عدد کو ختم کرے) بے قید بے شرط بے قید مگر باوضو اور وقت معین اور پڑھنے میں موقوف نہیں۔ بعدہٗ کچھ وظیفہ مقرر کرے کم سے کم سات بار بوقت حاجت سات ڈلی شکر کی لے اور اس پر پڑھ کر دم کرے اور طالب و مطلوب کے نام اور ان کے والدین کا نام بھی ہر بار میں پڑھے اور مطلوب کو کھلائے اور صاحب زکوٰۃ اگر واسطے رفع مرتبہ اپنے کے چاہے تو سات دفعہ پڑھ کر مطلوب کے سامنے جاوے ان شاء اللہ تعالیٰ مسخر ہوگا۔ (صرف جائز کام میں کرے ناجائز کام کے لئے کرے گا تو وبال جان و مال ہوگا)

**عمل حُب** وَاَلْقَيْتُ عَلَيْكَ مَحَبَّةً مِّنِّيْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰى عَيْنِيْ ۔ سات سو بار پڑھ کر شیرینی پر دم کرے مطلوب کو کھلائے۔ ان شاء اللہ مسخر ہوگا۔ اول و آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف

**برائے اداء قرض** اَلَمْ نَشْرَحْ (پوری سورت) اکہتر مرتبہ بوقت مقررہ پڑھے ان شاء اللہ قرض۔



جلد خلاصی ہوگی۔

**برائے دفع دشمن** لِاِيْلٰفِ قُرَيْشٍ (پوری سورت) اکتالیس بار بعد مغرب پڑھے۔ ان شاء اللہ کامیاب ہو۔

**استخارہ** هُوَ الْحَبِيْبُ الَّذِيْ تُرْجٰى شَفَاعَتُهٗ لِكُلِّ هَوْلٍ مِّنَ الْاَهْوَالِ مُقْتَحِمٍ ۔ بعد نماز تہجد تین سو بار گیارہ روز تک پڑھے۔ اگر اس عرصہ میں مطلب حاصل نہ ہو، تو اور گیارہ روز تک پڑھے اگر نماز تہجد نہ ہو سکے تو بعد عشاء پڑھے۔ اگر جنگ و پریشانی خواب میں دیکھے پڑھنا ہے اور اگر پانی اور مچھلی وغیرہ دیکھے علامت کشائش ہے۔

## نقش (یا باسط) برائے کشائش

نقش دو پایہ یا باسط ہر روز ایک نقش تحریر کریں۔

٧٨٦

| | | |
|---|---|---|
| ١٨ | ٤٨ | ٦ |
| ١٢ | ٢٤ | ٣٦ |
| ٤٢ | | ٣٠ |

مسلسل

مسلسل

مسلسل

## نقش برائے آسیب زدہ (ہاتھ میں یا گلے میں باندھیں)

۷۸۶

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ

ر۵ااا6O ر اا 6O

## نقش برائے آسیب زدہ (پلانے کے لئے)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | |
|---|---|---|
| ۲ | ۷ | ۶ |
| ۹ | ۵ | ۱ |
| ۴ | ۳ | ۸ |

وَلَا يَزِيْدُ الظّٰلِمِيْنَ اِلَّا خَسَارًا



## نقش سورۂ مزمل برائے دفع آسیب

یہ نقش دفع آسیب کے لئے مجرب ہے ایک نقش پلائیں اور ایک بازو پر باندھیں۔ (اجازت از نواب قطب الدین صاحبؒ)

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ |

## فتیلہ آسیب از منقولات مولانا اسحٰقؒ

جن فتیلوں سے آسیب جل جاتا ہے۔ ایسے فتیلوں میں یہ عبارت بڑھا دینا چاہیئے۔ اگر نہ گریزد سوختہ شود

فرعون بے عون ہامان شرمار

عاد ثمود نمرود ابلیس کلہم

فی النّار

## نقش برائے استحاضہ (لکھ کر پلائیں)

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

| | | | |
|---|---|---|---|
| رَبّ | مِّنْ | قولاً | سلامٌ |
| رَّحِيْم | ربّ | مِّنْ | قولاً |
| مشکل | رَّحِيْم | رَبّ | مِّنْ |
| کشاید | مشکل | رَّحِيْم | رَبّ |

## نقشِ حُبّ

تیز بینی منہ میں رکھ کر لکھیں اور مٹھائی میں مطلوب کو کھلائیں (صرف جائز کام میں استعمال کریں)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۱۱ | ۱۴ | ۱ |
| ۱۳ | ۲ | ۷ | ۱۲ |
| ۳ | ۱۶ | ۹ | ۶ |
| ۱۰ | ۵ | ۴ | ۱۵ |

## نقشِ تفریق

نیم کے پتے منہ میں رکھ کر لکھے اور پرانی قبر میں دفن کر دے (صرف جائز کام کیلئے کریں)

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۱ | ۸ | ۱ | ۱۴ |
| ۲ | ۱۳ | ۱۲ | ۷ |
| ۱۶ | ۳ | ۶ | ۹ |
| ۵ | ۱۰ | ۱۵ | ۴ |

**برائے حُبّ** وَإِنَّهُ عَلَىٰ ذَٰلِكَ لَشَهِيدٌ وَإِنَّهُ لِحُبِّ الْخَيْرِ لَشَدِيدٌ.
تین بار تین کاغذوں پر مشک و زعفران کے ساتھ لکھیں اور تین روز تک کھلائیں یا ممکن نہ ہو تو سیاہی سے لکھ کر کھلائیں۔

**وظیفہ برائے کشائش رزق ملقب بہ کیمیائے درویشاں** یَا وَهَّابُ ایک ہزار چار سو چودہ ۱۴۱۴ مرتبہ پڑھے۔ اس کے بعد یہ دعا پڑھے یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَتِ الدُّنْيَا وَالْآخِرَةِ إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ. ایک مرتبہ پڑھے۔ ان شاء اللہ غیب سے رزق کا انتظام ہو اور اگر روزی موجود ہے تو اس میں برکت ہو۔



# عملیات و تعویذات

## حضرت مولانا خلیل احمد مہاجر مدنی قدس سرہ

## بچوں کی بدخوابی، دودھ نہ پینا اور زیادتی گریہ سے نجات کیلئے

أَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَصَلَّى اللّٰهُ تَعَالَىٰ عَلَىٰ خَيْرِ خَلْقِهٖ مُحَمَّدٍ وَّاٰلِهٖ وَبَارَكَ وَسَلَّمَ

یہ لکھ کر بچے کے گلے میں باندھ دیں۔ ان شاء اللہ فائدہ ہوگا۔

## عام امراض کے دفعیہ کیلئے ۵۱۱۱ح ۱۱۱۱H ھ۶

یہ نقش لکھ کر گلے میں ڈال دیں ان شاء اللہ مرض سے نجات ہو جائیگی۔

**ردِّ سحر** معوذتین (قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ اور قُلْ أَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ) تین شب بہ نیت زکوٰۃ پڑھے اور تین روزے بھی رکھے۔ اگر ان ایام میں ایک اناج کھائے تو اچھا ہے۔ بعد زکوٰۃ صبح و شام بہ نیت ردِّ سحر تین بار پڑھ کر مریض پر دم کرے ان شاء اللہ سحر دفع ہوگا اور ساحر ہلاک۔ خود پڑھ لیں یا کسی محتاط سے پڑھوائیں۔

**ردِّ سحر کا دوسرا عمل** سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرِ الْقَاهِرِ الْقَائِمِ الْكَافِيْ أَعُوْذُ مِنْ شَرِّ عَدُوٍّ هُوَ أَقْوٰى مِنِّيْ بِرَبٍّ هُوَ أَقْوٰى مِنْهُ. مریض خود اپنے اوپر دم کرلے یا کوئی دوسرا پڑھ کر اس پر دم کر دے۔ تعداد ایک سو گیارہ

باربوئنت دفع ہر بلا اور ردّ سحر کے لئے بھی نافع ہے۔

**مرض لاعلاج کے لئے** سفید طشتری پر سورۃ فاتحہ مع بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ لکھ کر یَا حَیُّ حِیْنَ لَا حَیَّ فِیْ دَیْمُوْمَۃِ مُلْکِہٖ وَبَقَائِہٖ یَا حَیُّ۔ لکھا جائے اور آب جاری یا زمزم میں گھول کر قبل طلوع آفتاب چالیس دن متواتر مریض کو پلایا جائے۔ انشاء اللہ مریض صحتیاب ہوگا۔

**بے روزگاری یا قرض کی شکایت دور کرنے کیلئے** یَا مُغْنِیُ ایک سو گیارہ مرتبہ ۱۱۱ پڑھے۔ اوّل آخر گیارہ گیارہ بار درود شریف پڑھے۔

**مقدمہ وغیرہ کی پریشانی کے لئے** حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ بعد نماز عشاء پانچ سو بار (۵۰۰) روزانہ پڑھے

**سنگین مقدمہ میں کامیابی کیلئے** کچہری یا عدالت میں جانے سے قبل تین یا سات مرتبہ سورۃ قریش پڑھ کر سینہ پر دم کرے اور پھر بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ کہہ کر اندر قدم رکھے۔ انشاء اللہ مقدمہ میں کامیابی ہوگی۔

**گنڈہ برائے مسان** نیلے دھاگے کے اکتالیس ۴۱ تار عورت کے قد کے برابر لے کر اس پر سورہ الحمد مع بسم اللہ اکتالیس ۴۱ بار پڑھے اور ہر دفعہ اس دھاگے پر دم کرکے ایک گرہ لگاتا رہے حمل کے زمانہ میں ماں کے پیٹ پر اس گنڈے کو باندھ دے اور بعد پیدا ہونے کے بچہ کے گلے میں ڈال دے اور اگر حمل کے وقت نہ باندھ سکے تو



بچہ ہی کے گلے میں ڈالنے سے بھی انشاء اللہ تعالیٰ وہی فائدہ ہوگا۔

## عملیات؛ حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ

ہر مقصد کے لئے یہ تعویذ لکھ کر دیں۔

ااا۵ ح ∺ ااا ھ ٦

نقش برائے ہر مرض حضرت مولانا رشید احمد گنگوہی و مولانا رفیع الدین صاحبؒ

ح ++ اااا ھ ٦

ااا۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ٨ | ١١ | ١٤ | ١ |
| ١٣ | ٢ | ٧ | ١٢ |
| ٣ | ١٦ | ٩ | ٦ |
| ١٠ | ٥ | ٤ | ١٥ |

یہ نقش لکھ مریض کے گلے میں باندھیں۔

## اللہ رب العزّت کی محبت کی چاشنی پیدا کرنے کا عمل

حضرت مولانا مفتی الٰہی بخش کاندھلویؒ

شروع ماہ (چاند کے شروع میں) میں پہلے جمعہ سے شروع کرے اور روزانہ بلاناغہ اس طرح پڑھے۔

جمعہ کے دن یا اللہ ، یا ھو ہزار مرتبہ۔ شنبہ (ہفتہ) کے دن
یَا رَحْمٰنُ یَا رَحِیْمُ ہزار مرتبہ یک شنبہ (اتوار) کے دن یا واحد یا احد
ہزار مرتبہ۔ دوشنبہ (پیر) کے دن یَا صَمَدُ یَا اَعَزُّ ہزار مرتبہ
سہ شنبہ (منگل) کے دن یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ ہزار مرتبہ، چہارشنبہ (بدھ)
کے دن یَا حَنَّانُ یَا مَنَّانُ ہزار مرتبہ۔ پنجشنبہ (جمعرات) کے دن
یَا ذَالْجَلَالِ وَالْاِکْرَام۔ ہزار مرتبہ پھر جمعہ کے دن بعد نماز
جمعہ یہ دُعا پڑھے۔

اَللّٰھُمَّ اِنِّیْ اَسْئَلُکَ بِحَقِّ ھٰذِہِ الْاَسْمَآءِ الْعَظِیْمَۃِ
الشَّرِیْفَۃِ الْکَرِیْمَۃِ اَنْ تُصَلِّیَ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّاَنْ تَجْعَلَنِیْ
مِنَ الْمُقَرَّبِیْنَ لَدَیْکَ وَالْوَاصِلِیْنَ اِلَیْکَ وَاَنْ تَرْزُقَنِیْ
اِیْمَانًا وَّاَمَانًا وَّعَافِیَۃً مِّنْ اَمْرَاضِ الدُّنْیَا وَعُقُوْبَاتِ
الدُّنْیَا وَالْاٰخِرَۃِ وَاَنْ تَحْبِسَ عَنِّیْ اَبْصَارَ الظَّلَمَۃِ وَ
وَالْمُرِیْدِیْنَ لِیَ السُّوْءَ وَاَنْ تَصْرِفَ قُلُوْبَھُمْ عَنْ
شَرِّ مَا یُضْمِرُوْنَہٗ اِلٰی خَیْرِ مَا لَا یَمْلِکُہٗ غَیْرُکَ
اَللّٰھُمَّ ھٰذَا الدُّعَآءُ مِنِّیْ وَمِنْکَ الْاِجَابَۃُ وَھٰذَا
الْجُھْدُ مِنِّیْ وَعَلَیْکَ التُّکْلَانُ۔





# عملیات وتعویذات

حضرت حکیم الامت مولانا اشرف علی تھانوی قدس سرہٗ

## سر کا اور دانت کا درد اور ریاح

ایک پاک تختی پر پاک ریت بچھا کر ایک میخ سے اس پر یہ لکھو
اَبْجَدْ ھَوَّزْ حُطِّیْ اور میخ کو زور سے الف پر دباؤ اور درد والا
اپنی انگلی زور سے درد کی جگہ رکھے اور تم ایک دفعہ الحمد آخر تک پڑھو
اور اس سے درد کا حال پوچھو اگر اب بھی رہا ہو تو اسی طرح ب کو دباؤ
غرض ایک ایک حرف پر اسی طرح عمل کرو انشاء اللہ تعالیٰ حروف ختم
نہ ہونے پائیں گے کہ درد جاتا رہے گا۔ (یہی عمل دیگر تمام اقسام کے درد
کے لئے کارآمد ہے)

## ہر قسم کا درد

خواہ کہیں ہو یہ آیت بِسْمِ اللہ سمیت تین دفعہ پڑھ کر
دم کریں اور کسی تیل وغیرہ پر پڑھ کر مالش کریں یا باوضو لکھ کر باندھیں
وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰہُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ؕ وَمَآ اَرْسَلْنٰکَ اِلَّا
مُبَشِّرًا وَّنَذِیْرًا ۝

## پیٹ کا درد

یہ آیت پانی وغیرہ پر تین مرتبہ پڑھ کر پلادیں یا لکھ کر پیٹ پر
باندھیں۔ لَا فِیْھَا غَوْلٌ وَّلَا ھُمْ عَنْھَا یُنْزَفُوْنَ۔

## سر کا درد (خواہ آدھا سیسی کا ہو یا دوسری طرح کا)

آیات ذیل لکھ کر درد کے موقع پر باندھ دیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ (پوری سورت) لَا يُصَدَّعُوْنَ عَنْهَا وَلَا يُنْزِفُوْنَ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ مِنْ شَرِّ كُلِّ عِرْقٍ نَعَّارٍ وَّمِنْ شَرِّ حَرِّ النَّارِ۔

## برائے دردِ سر

اگر کسی کے سر میں درد ہو تو یَا وَهَّابُ ایک سانس میں چودہ[۱۴] مرتبہ پڑھ کر دم کرے اور پیشانی ہاتھ سے پکڑے رہے درد جاتا رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## سر کے درد کی مجرب جھاڑ

ایک پرچہ پر بسم اللہ پوری لکھ کر اس کے نیچے موٹے قلم سے حرف (س) لکھے اور اس کے پہلے شوشہ پر ایک میخ گاڑ کر کسی لکڑی سے بسم اللہ پڑھ کر سات مرتبہ اس میخ پر لکڑی مارے چند مرتبہ ایسا کرنے سے بہت نفع ہوگا۔ مجرب ہے۔

**نظر بد** اگر نظر بد کا احتمال ہو تو آیاتِ ذیل لکھ کر گلے میں ڈال دیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝



**ایضاً برائے نظر بد** کلماتِ ذیل بھی نظر بد کا اثر دور کرنے کیلئے خصوصیت سے لکھ کر گلے میں ڈالتے ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَعُوْذُ بِكَلِمَاتِ اللّٰهِ التَّامَّاتِ مِنْ شَرِّ كُلِّ شَيْطَانٍ وَّهَامَّةٍ وَّعَيْنٍ لَّامَّةٍ بِسْمِ اللّٰهِ الَّذِيْ لَا يَضُرُّ مَعَ اسْمِهٖ شَيْءٌ فِي الْاَرْضِ وَلَا فِي السَّمَآءِ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

**حفاظت از وبا ہر قسم وطاعون** ایسے امراض کے زمانہ میں جو چیز کھاتی پی جاتے اس پر تین بار سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ پڑھ کر دم کر کے کھائیں پئیں اور اگر مریض کے لئے پانی پر تین بار دم کر کے پلایا جاوے تو مبتلا تک کو شفا ہو جاوے گی۔ انشاء اللہ تعالیٰ۔

**برائے دفع مرگی** آیاتِ ذیل کو لکھ گلے میں ڈال دیا جائے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الشَّيْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ۝ رَبِّ اَنِّيْ مَسَّنِيَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِيْنَ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّيٰطِيْنِ وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ يَّحْضُرُوْنَ۔

**برائے اختلاج قلب** آیاتِ ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ قلب پر پڑی رہیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ وَرَبَطْنَا عَلٰى قُلُوْبِهِمْ لَوْلَا اَنْ رَّبَطْنَا عَلٰى قَلْبِهَا لِتَكُوْنَ

مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَلِيَرْبِطَ عَلٰى قُلُوْبِكُمْ.

## پیشاب رُک جانا یا پتھری ہو جانا

کلماتِ ذیل کو لکھ کر ناف پر باندھ دیا جائے۔

رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِىْ فِى السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اِسْمُكَ اَمْرُكَ فِى السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِى السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِى الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَايَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّيِّبِيْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآئِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَّحْمَتِكَ عَلٰى هٰذَا الْوَجَعِ

## برائے دفع تپ و لرزہ ہر قسم

نقش ذیل کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ نقش یہ ہے:

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | الله | الرحمٰن | الرحیم |
| الله | الرحمٰن | الرحیم | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | الله |
| الرحیم | بسم | الله | الرحمٰن |

## مرض ناسور کا علاج

اگر کوئی شخص مرض ناسور میں مبتلا ہو جو اکثر گلے میں ہو جاتا ہے اس کے علاج سے ڈاکٹر اور طبیب عاجز ہیں اس کے واسطے یہ عمل ایک فقیر کا فرمودہ ہے بہت مجرب ہے وہ یہ ہے کہ اول کچی زمین پر مریض مصلٰے بچھا کر سجدہ میں پڑ کر عجز و انکساری کے ساتھ بارگاہِ الٰہی میں دعا کرے اور پھر یہ اسماء بہت کثرت سے پڑھنا شروع کرے۔ جس حالت میں بھی ہو بیٹھا ہو لیٹا



ہو ہر وقت پڑھتا رہے ان شاء اللہ چند روز میں خود بخود نفع ہو گا۔ کئی آدمیوں کو اس سے نفع ہو چکا ہے۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا اَللّٰهُ ۔ یَا رَحْمٰنُ ۔ یَا رَحِیْمُ

## بچھو کا جھاڑ

ایک دائرہ بنا کر اُنیس (۱۹) کا ہندسہ (اس طرح لکھے (۱۹) ۔) اس دائرہ میں لکھے اور بسم اللہ پوری پڑھ کر ساٹھ جوتے اس ہندسہ پر مارے اسی طرح کرنے سے شفاء ہو جائیگی، مجرب ہے۔

## بچھو کی دوسری جھاڑ

ایک پیالہ میں پانی لے کر ایک گھونٹ پیئے اور لفظ بسم پڑھ کر پیئے پھر بسم اللہ پڑھ کر دوسرا گھونٹ پیئے پھر بسم اللہ الرحمٰن پڑھ کر تیسرا گھونٹ پیئے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر چوتھا گھونٹ پیئے چند مرتبہ کرنے سے شفاء ہو جاتی ہے مفید ہے۔

## سانپ، بچھو یا بھڑ وغیرہ کا کاٹ لینا

ذرا سے پانی میں نمک گھول کر اس جگہ ملتے جائیں اور قُلْ يٰۤاَيُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پوری سورت پڑھ کر دم کرتے جائیں بہت دیر تک ایسا ہی کریں۔ ان شاء اللہ فائدہ ہو گا۔

## باؤلے کتے کا کاٹ لینا

آیت اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ایک روٹی یا بسکٹ کے چالیس ٹکڑوں پر لکھ کر ایک ٹکڑا روز اس شخص کو کھلا دیں ان شاء اللہ تعالٰی ہڑک نہ ہو گی۔

مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَلِیَرْبِطَ عَلٰی قُلُوْبِکُمْ۔

### پیشاب رُک جانا یا پتھری ہو جانا

کلماتِ ذیل کو لکھ کر ناف پر باندھ دیا جائے۔

رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اِسْمُكَ اَمْرُكَ فِی السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْلَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا اَنْتَ رَبُّ الطَّیِّبِیْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآءِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَّحْمَتِكَ عَلٰی هٰذَا الْوَجَعِ

### برائے دفع تپ و لرزہ ہر قسم

نقش ذیل کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ نقش یہ ہے

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بِسْمِ | اللّٰهِ | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ |
| الله | الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | بِسْمِ |
| الرَّحْمٰنِ | الرَّحِیْمِ | بِسْمِ | اللّٰهِ |
| الرَّحِیْمِ | بِسْمِ | الله | الرَّحْمٰنِ |

### مرض ناسور کا علاج

اگر کوئی شخص مرض ناسور میں مبتلا ہو جو اکثر گلے میں ہو جاتا ہے اس کے علاج سے ڈاکٹر اور طبیب عاجز ہیں اس کے واسطے یہ عمل ایک فقیر کا فرمودہ ہے بہت مجرب ہے وہ یہ ہے کہ اوّل کچی زمین پر مریض مصلّے بچھا کر سجدہ میں پڑکر عجز و انکساری کے ساتھ بارگاہ الٰہی میں دُعا کر کے اور پھر یہ اسماء بہت کثرت سے پڑھنا شروع کرے۔ جس حالت میں بھی ہو بیٹھا ہو لیٹا



ہو ہر وقت پڑھتا رہے انشاءاللہ چند روز میں خود بخود نفع ہو گا۔ کتنے آدمیوں کو اس سے نفع ہو چکا ہے۔ وہ اسماء یہ ہیں۔

یَا اَللّٰهُ ۔ یَا رَحْمٰنُ ۔ یَا رَحِیْمُ

### بچھو کا جھاڑ

ایک دائرہ بنا کر اُنیس (۱۹) کا ہندسہ اس طرح لکھے (۱۹) ۔ اس دائرہ میں لکھے اور بسم اللہ پوری پڑھ کر ساٹھ جوتے اس ہندسہ پر مارے اسی طرح کرنے سے شفاء ہو جائیگی، مجرّب ہے۔

### بچھوّ کی دوسری جھاڑ

ایک پیالہ میں پانی لے کر ایک گھونٹ پیئے اور لفظ بسم پڑھ کر پیئے پھر بسم اللہ پڑھ کر دوسرا گھونٹ پیئے پھر بسم اللہ الرحمٰن پڑھ کر تیسرا گھونٹ پیئے پھر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر چوتھا گھونٹ پیئے چند مرتبہ کرنے سے شفاء ہو جاتی ہے مفید ہے۔

### سانپ، بچھو یا بھڑ وغیرہ کا کاٹ لینا

ذرا سے پانی میں نمک گھول کر اس جگہ ملتے جائیں اور قُلْ یٰاَیُّهَا الْكٰفِرُوْنَ پوری سورت۔ پڑھ کر دم کرتے جائیں بہت دیر تک ایسا ہی کریں۔ انشاءاللہ فائدہ ہو گا۔

### باؤلے کُتّے کا کاٹ لینا

آیت اِنَّهُمْ یَكِیْدُوْنَ كَیْدًا وَّاَكِیْدُ كَیْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِیْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَیْدًا ایک ایک روٹی یا بسکٹ کے چالیس ٹکڑوں پر لکھ کر ایک ٹکڑا روز اس شخص کو کھلا دیں انشاءاللہ تعالیٰ ہڑک نہ ہو گی۔

## ہر طرح کی بیماری

چینی کی تشتری پر سورہ الحمد مکمل اور یہ آیتیں لکھ کر روزمرہ بیمار کو پلایا کریں بہت ہی تاثیر کی چیز ہے آیات شفایہ ہیں:- وَيَشْفِ صُدُورَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِينَ وَإِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ يَشْفِينِ ۔ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِي الصُّدُورِ وَهُدًى وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ وَلَا يَزِيدُ الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا ۞ قُلْ هُوَ لِلَّذِينَ آمَنُوا هُدًى وَّشِفَاءٌ ۞ يَخْرُجُ مِنْ بُطُونِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ أَلْوَانُهُ فِيهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ ۔

## تلی بڑھ جانا

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر تلی کی جگہ باندھیں۔ ذٰلِكَ تَخْفِيفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

## ناف ٹل جانا

یہ آیت بسم اللہ سمیت لکھ کر ناف کی جگہ باندھیں ناف اپنی جگہ آجاوے گی اور اگر بندھا رہنے دیں تو پھر نہ ٹلے گی۔ إِنَّ اللّٰهَ يُمْسِكُ السَّمٰوٰتِ وَالْأَرْضَ أَنْ تَزُولَا وَلَئِنْ زَالَتَا إِنْ أَمْسَكَهُمَا مِنْ أَحَدٍ مِّنْ بَعْدِهِ إِنَّهُ كَانَ حَلِيمًا غَفُورًا ۞

## بخار

اگر بدون جاڑے کے ہو تو یہ آیت لکھ کر باندھیں اور اسی کو دم کریں۔ قُلْنَا يَا نَارُ كُونِي بَرْدًا وَّسَلَامًا عَلٰى إِبْرَاهِيمَ اور اگر جاڑے سے بخار ہو تو یہ آیت لکھ کر گلے میں یا بازو پر باندھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا إِنَّ رَبِّي لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ ۞



## برائے تپ ولرزہ

برائے تپ ولرزہ بازو پر باندھیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | اللہ | الرحمٰن | الرحیم |
| اللہ | الرحمٰن | الرحیم | بسم |
| الرحمٰن | الرحیم | بسم | اللہ |
| الرحیم | بسم | اللہ | الرحمٰن |

## برائے تپ ولرزہ

بخار آنے سے قبل شکر کی ڈلی پر بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا إِنَّ رَبِّي لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ۔ پڑھ کر دم کریں اور مریض کو کھلادیں۔

## ایضاً برائے تپ ولرزہ

اس آیت بِسْمِ اللّٰهِ مَجْرٖىهَا وَمُرْسٰىهَا إِنَّ رَبِّي لَغَفُورٌ رَّحِيمٌ بیری کی لکڑی پر لکھ کر گلے میں ڈال دیں

## دیگر برائے تپ ولرزہ

تین پیپل کے پتوں پر إِنَّا أَعْطَيْنَاكَ الْكَوْثَرَ آخر تک مع بسم اللہ لکھیں اور مریض کو دیں وہ قبل بخار ان کو دیکھے اور چاٹ لے۔ تین روز تک ایسا ہی عمل کریں انشاء اللہ بخار سے نجات ہوگی۔

## گنڈہ برائے ہر بیماری

اکیس (۲۱) تار دھاگے کے لیکر ان پر سورۃ مزمل تین بارہ پڑھے اور اول وآخر ایک بار درود شریف پڑھ کر ایک گرہ لگادے۔ اسی طرح اکیس (۲۱) گرہ

لگائے اور گلے میں باندھ لے ۔

**ایضاً برائے ہر بیماری** الحمد ۱۰ (دس) بار اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف ۔ پڑھ کر دم کرے

**چیچک** ایک نیلا گنڈا سات تار (دھاگے) لے کر اس پر سورہ الرحمٰن جو ستائیسویں پارے کے آدھے پر ہے پڑھے اور جب یہ آیت آیا کرے فَبِاَیِّ اٰلَآءِ رَبِّکُمَا تُکَذِّبٰنِ ۔ تو اس پر دم کر کے ایک گرہ لگا دے سورہ کے ختم ہونے تک اکتیس ۳۱ گرہیں ہو جاویں گی پھر وہ گنڈا بچے کے گلے میں ڈال دے اگر چیچک سے پہلے ڈال دیں تو انشاء اللہ چیچک سے حفاظت رہے گی اور اگر چیچک نکلنے کے بعد ڈالیں تو زیادہ تکلیف نہ ہوگی ۔

**قرار حمل کے لئے** بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ کے ۱۹ حرفوں کو جداگانہ الگ الگ، ایک سو دس مرتبہ لکھ کر بعد غسل ایام عورت کے گلے میں لٹکایا جاوے کہ شکم (پیٹ) پر پڑا رہے اور اسی روز قبل غروب آفتاب چینی کی طشتری پر سورہ الحمد شریف تمام مع بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لکھیں اور قبل طلوع آفتاب پانی سے دھو کر عورت کو پلائی جاوے اور چالیس روز تک روزانہ پلاتے رہیں اور تعویذ اس وقت کھولا جاوے جب کہ حمل دو ماہ کا ہو جاوے اور قرار حمل تک طہر (پاک ہونے) کے شروع میں دو تین مرتبہ متواتر ہم بستری ہونی چاہئے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ کامیابی نصیب ہوگی ۔

**حصول علم کے واسطے** ہر نماز فرض کے بعد گیارہ مرتبہ اوّل اور گیارہ مرتبہ آخر میں درود شریف پڑھے درود شریف کے درمیان گیارہ بار اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَسْتَعِیْنُکَ عَلٰی



طَاعَتِکَ ۔ پڑھے ۔ انشاء اللہ حصولِ علم میں کامیاب ہوگا ۔

**ہر وقت بیداری کے لئے** اگر وقت مقررہ پر اُٹھنے میں دشواری ہو تو آیت ذیل ایک مرتبہ پڑھ کر سو رہے انشاء اللہ وقت مقررہ پر ضرور بیدار ہوگا ۔ وہ آیات یہ ہیں ۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۔ اِنَّ الَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ کَانَتْ لَھُمْ جَنّٰتُ الْفِرْدَوْسِ نُزُلًا خٰلِدِیْنَ فِیْھَا لَا یَبْغُوْنَ عَنْھَا حِوَلًا ۔ قُلْ لَّوْ کَانَ الْبَحْرُ مِدَادًا لِّکَلِمٰتِ رَبِّیْ لَنَفِدَ الْبَحْرُ قَبْلَ اَنْ تَنْفَدَ کَلِمٰتُ رَبِّیْ وَلَوْ جِئْنَا بِمِثْلِہٖ مَدَدًا ۔ قُلْ اِنَّمَآ اَنَا بَشَرٌ مِّثْلُکُمْ یُوْحٰٓی اِلَیَّ اَنَّمَآ اِلٰھُکُمْ اِلٰہٌ وَّاحِدٌ فَمَنْ کَانَ یَرْجُوْا لِقَآءَ رَبِّہٖ فَلْیَعْمَلْ عَمَلًا صَالِحًا وَّلَا یُشْرِکْ بِعِبَادَۃِ رَبِّہٖٓ اَحَدًا ۔

**برائے دفع دشمن** مٹی کے ڈھیلے پر تین مرتبہ یہ دعا پڑھے اور یہ تصور کرے کہ دشمن سامنے موجود ہے اور دشمن کی خیالی صورت پر ڈھیلہ مارے یہ عمل ہر روز کرے یقین ہے کہ انشاء اللہ تعالیٰ خدا کی رحمت سے دشمن دفع ہو جاتے گا دعا یہ ہے ۔ اَللّٰھُمَّ اِنَّا نَجْعَلُکَ فِیْ نُحُوْرِھِمْ وَنَعُوْذُبِکَ مِنْ شُرُوْرِھِمْ ۔

**جن و شیاطین سے حفاظت کیلئے** جن و شیاطین سے حفاظت کے لئے سونے سے پہلے دو سو مرتبہ سورہ اخلاص (قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ) پڑھے ۔ انشاء اللہ تعالیٰ ہر قسم کے جن و شیاطین کے شر سے محفوظ رہے گا ۔

## برائے محبّت

بعد نماز عشاء کپڑوں میں عطر و خوشبو لگائے۔ اور دو زانو مؤدب بیٹھ کر یہ درود شریف تین سو ساٹھ مرتبہ بحضور قلب پڑھے۔ جملہ حاجات برآئیں گی انشاءاللہ تعالیٰ۔ درود شریف یہ ہے۔

اَللّٰھُمَّ صَلِّ عَلٰی سَیِّدِنَا مُحَمَّدٍ سَیِّدِ الْبَشَرِ۔ بَشَرٌ لَا کَالْبَشَرِ۔ بَلْ ھُوَ کَالْیَاقُوْتِ فِی الْحَجَرِ۔ (عطیہ از پیر جی صابر علی رحمۃ اللہ علیہ)

## برائے بخار و لرزہ

ذیل کا نقش سردی سے چڑھنے والے بخار کے لئے انتہائی مفید ہے۔ مریض کے بازو پر باندھے انشاءاللہ تعالیٰ فائدہ ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ابوبکر | عمر | عثمان |
| علی | بحق | لا الٰہ |
| الا اللہ | محمد | رسول اللہ |

## برائے دردِ سر

دردِ سر کے واسطے یہ نقش مفید ہے سر میں یا چوٹی میں باندھیں۔ انشاءاللہ تعالیٰ صحت حاصل ہوگی اور دردِ سر دفع ہوگا۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |



## برائے سہولت نکاح

بعد نماز عشاء یَا لَطِیْفُ یَا وَدُوْدُ گیارہ سو گیارہ بار اوّل و آخر درود شریف۔ چالیس روز تک متواتر پڑھے اور اس کا تصور کرے۔ انشاءاللہ تعالیٰ مقصود بر آوے گا۔ اگر چالیس دن سے پہلے کام ہو جائے تب بھی چالیس دن پورے کرے چھوڑے نہیں۔

## ڈاڑھ کے درد کے لئے

ایک لکڑی کی تختی پر پاک ریت پھیلا کر ا ب ج د، ہ و ز لکھے۔ پھر حرف اوّل پر کیل (یا نوک دار چیز) رکھ کر سورہ فاتحہ مکمل ایک بار پڑھے۔ پھر دوسرے حرف پر کیل رکھے اور دوبارہ سورہ فاتحہ پڑھے۔ اسی طرح ہر اگلے حرف پر ایک مرتبہ زیادہ کر کے پڑھے۔ انشاءاللہ تعالیٰ درد جاتا رہے اور دوسرے جتنے درد ہیں سب کے لئے مفید ہے۔

## برائے ہر بیماری

الحمد شریف مکمل دس بار اوّل و آخر گیارہ بار درود شریف پانی پر دم کر کے مریض کو پلائے انشاءاللہ تعالیٰ صحت ہوگی۔ سورہ فاتحہ کو گیارہ سو مرتبہ پڑھ کر پانی پر دم کر کے پلانا بھی مفید ہے۔

### ناف ٹلنے کیلئے اس نقش کو ناف پر باندھیں

ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَرَحْمَةٌ

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |

## حصار

عامل کو چاہیئے کہ عمل کرنے سے قبل وضو کرکے تین مرتبہ آیت الکرسی پڑھے اور اپنے تمام جسم پر دم کرے اور پھر چاقو لے کر ایک خط اپنے سامنے داہنی جانب سے شروع کرے اور شروع کرتے وقت ایک سانس میں سورۃ اِنَّا اَنْزَلْنٰهُ فِیْ لَیْلَةِ الْقَدْرِ ٥ وَمَا اَدْرٰكَ مَا لَیْلَةُ الْقَدْرِ ٥ لَیْلَةُ الْقَدْرِ خَیْرٌ مِّنْ اَلْفِ شَهْرٍ ٥ تَنَزَّلُ الْمَلٰٓئِكَةُ وَالرُّوْحُ فِیْهَا بِاِذْنِ رَبِّهِمْ مِّنْ كُلِّ اَمْرٍ ٥ سَلٰمٌ هِیَ حَتّٰی مَطْلَعِ الْفَجْرِ ٥ پڑھے اور اپنے داہنی طرف خط کھینچے اور سورۃ قل یاایھا الکافرون (آخر تک) ایک سانس میں پڑھے پھر بائیں جانب خط کھینچے اور سورہ قل اعوذ برب الفلق (آخر تک) ایک سانس میں پڑھے پھر اپنے پیچھے ایک خط کھینچے اور قل اعوذ برب الناس (آخر تک) ایک سانس میں پڑھے۔

### جس گھر میں جنات ڈھیلے پھینکتے ہوں

جس کے گھر میں ڈھیلے آتے ہوں اس نقش کو لکھ کر دیوار پر قبلہ رو چسپاں کرے وہ نقش یہ ہے۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۹ | ۶ | ۳ | ۱۶ |
| ۷ | ۱۲ | ۱۳ | ۲ |
| ۱۴ | ۱ | ۸ | ۱۱ |
| ۴ | ۱۵ | ۱۰ | ۵ |



### جنّ سے حفاظت کیلئے

یہ نقش سورہ جنّ کا ہے۔ بچوں کے گلے میں باندھے انشاءاللہ تعالیٰ جنّ کے شر سے محفوظ رہے گا۔

۷۸۶۰

| | | |
|---|---|---|
| ۷۸۲۲ | ۷۸۱۷ | ۷۸۲۴ |
| ۷۸۲۳ | ۷۸۲۱ | ۷۸۱۹ |
| ۷۸۱۸ | ۷۸۲۵ | ۷۸۲۰ |

### جن کے شر سے حفاظت کا نقش

یہ نقش سورۃ مزمل کا ہے جو اس کو اپنے پاس رکھے جن کے شر سے محفوظ رہے انشاءاللہ تعالیٰ

| | | |
|---|---|---|
| ۳۲۵۶۶ | ۳۲۵۵۹ | ۳۲۵۶۴ |
| ۳۲۵۶۱ | ۳۲۵۶۳ | ۳۲۵۶۵ |
| ۳۲۵۶۲ | ۳۲۵۶۷ | ۳۲۵۶۰ |

### نقش برائے دفع جنّ

جس گھر میں جنّ آواز دیتا ہو یا ڈراتا ہو اس کو لکھ کر دروازے پر لگا دے جنّ کے شر سے محفوظ رہے گا۔ انشاءاللہ تعالیٰ۔

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ

بحق جبرائیل یا بدوح

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ بحق جبرائیل یا بدوح

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |

لا الٰہ الا اللہ محمد رسول اللہ بحق جبرائیل یا بدوح

[illegible]

۱۳۰۹ [illegible]

## تسخیر حکام کیلئے مجرّب عمل

ان اسماء کو حاکم کے سامنے پڑھتا رہے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ حاکم نرم ہو جاوے گا۔

یَا سُبُّوْحُ۔ یَا قُدُّوْسُ۔ یَا غَفُوْرُ۔ یَا وَدُوْدُ

## حکام کو نرم کرنے کا عمل

ان چار حروف کو اپنے داہنے ہاتھ کی انگلیوں پر پڑھ کر حاکم کو سلام کرے اور فوراً مٹھی بند کرے حاکم مطیع ہو۔ ان شاء اللہ تعالیٰ۔ الف۔ یاء۔ سین۔ میم۔

## برائے عداوت مجرّب

سورۃ تبت بغیر بسم اللہ الرحمٰن الرحیم کے نمک و سرسوں دمو تے (بال) دونوں کے لیکر اکیس مرتبہ پڑھے اور ہر چیز پر علیحدہ علیحدہ پڑھے اور ہر بار دونوں کا نام لے۔ جن میں عداوت کرانی ہو عداوت جانی ہو جائے گی۔ لیکن اس عمل میں شرط یہ ہے جہاں شریعت کی رو سے جائز ہو کرے ناجائز کام کے سلسلہ میں کرے گا تو خود بڑا نقصان اُٹھائے گا۔ ناجائز دشمنی کرانے میں اُسے استعمال نہ کرے۔

## برائے اصلاح زوجین مجرّب ہے

میاں بیوی میں باہم سلوک کرانے کے لئے یہ لکھ کر دے یا دم کر کے کھلاوے یا پلاوے ان شاء اللہ فوراً محبت ہو گی۔ مجرّب ہے (جن سے اس کو نقل کیا ہے وہ فرماتے ہیں کہ ایک شخص نے دھوکہ سے پڑھوا کر کسی ناجائز موقعہ پر استعمال کیا بالکل اثر نہیں ہوا بلکہ کرنے والے کا بہت نقصان ہوا لہٰذا سب کو



چاہیئے کہ ناجائز جگہ اس کا استعمال نہ کریں) آیت یہ ہے:- یَآاَیُّهَا النَّاسُ اِنَّا خَلَقْنٰكُمْ مِّنْ ذَكَرٍ وَّ اُنْثٰى وَجَعَلْنٰكُمْ شُعُوْبًا وَّ قَبَآئِلَ لِتَعَارَفُوْا۔ اِنَّ اَكْرَمَكُمْ عِنْدَ اللّٰهِ اَتْقٰكُمْ۔ اِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌ خَبِيْرٌ۔ اَلِّفْ بَيْنَ فُلَانِ ابْنِ فُلَانٍ و فلانة بنت فُلَانٍ كَمَآ اَلَّفْتَ بَيْنَ مُوْسٰى وَ هَارُوْنَ مَثَلُ كَلِمَةٍ طَيِّبَةٍ كَشَجَرَةٍ طَيِّبَةٍ اَصْلُهَا ثَابِتٌ وَّفَرْعُهَا فِى السَّمَآءِ تُؤْتِىْٓ اُكُلَهَا كُلَّ حِيْنٍ بِاِذْنِ رَبِّهَا وَيَضْرِبُ اللّٰهُ الْاَمْثَالَ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ يَتَذَكَّرُوْنَ ۝

اس میں فلاں ابن فلاں کی جگہ شوہر کا نام لکھے اور فلانۃ بنت فلاں کی جگہ بیوی کا نام لکھے۔

## برائے سنگین مقدمہ مجرّب

سخت سے سخت مقدمہ کے لئے ان اسماء کا پڑھنا مفید ہے کئی مرتبہ کا آزمودہ ہے۔ یہ اسماء ایک لاکھ اکیاون ہزار مرتبہ بطور ختم پڑھے۔ ان شاء اللہ تعالیٰ کامیاب ہو۔ یہ عمل برائے افادہ عام درج ہے ان شاء اللہ بعد تجربہ کے بہت مفید ثابت ہو گا۔ مکان اور کپڑے پاک ہونا چاہئیں خوشبو بھی لگادیں۔ وہ اسماء یہ ہیں۔ یَا حَلِیْمُ یَا عَلِیْمُ۔ یَا عَلِیُّ۔ یَا عَظِیْمُ۔

## دفع دشمن

جو شخص ہمیشہ اس دُعا کو درمیان فرض و سنت فجر دس مرتبہ پڑھ لیا کرے اور کاغذ پر لکھ کر اپنے بازو پر باندھ لے تو کوئی دشمن اس پر غالب نہ آوے۔ دُعا یہ ہے۔

سُبْحَانَ اللّٰهِ الْقَادِرُ الْقَاهِرُ الْقَوِیُّ الْكَافِیْ اَعُوْذُ بِاللّٰهِ

مِنْ شَرِّ عَدُوِّیْ هُوَ اَقْوٰی مِنْهُ اِنَّا كَفَيْنٰكَ الْمُسْتَهْزِءِيْنَ
اَللّٰهُمَّ رَبِّ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ وَصَلَّى اللّٰهُ عَلٰی مُحَمَّدٍ وَّ
اٰلِهٖ وَسَلَّمَ۔

**استخارہ** اوّل گیارہ سو مرتبہ اسم اَلرَّحِیْمُ پڑھے
اور بعد ختم ڈیڑھ آنہ (دس پیسے نئے) کی شیرینی
بچوں کو تقسیم کرے اور یہ نیت کرے کہ اس کا ثواب اولیاء اللہ کو پہنچے
بس اب اس کے عامل ہو گئے۔ بوقتِ ضرورت ایک پرچہ پر صرف
اَلرَّحِیْمُ لکھ کر رات کو سر کے نیچے رکھے۔ انشاء اللہ تعالیٰ خواب
میں جو معاملہ دیکھنا ہوگا معلوم ہو جائے گا۔ مجرب ہے۔

**سر کے درد کی مجرب جھاڑ** ایک پرچہ پر بسم اللہ الرحمٰن
الرحیم لکھ کر اس کے نیچے
موٹے قلم سے حرف (س) لکھے اور اس کے پہلے شوشہ پر ایک میخ
گاڑ کر کسی لکڑی سے بسم اللہ الرحمٰن الرحیم پڑھ کر سات مرتبہ
اس میخ پر لکڑی مارے۔ چند مرتبہ ایسا کرنے سے بہت نفع ہوگا۔
مجرب ہے۔ بسم اللہ اور (س) صرف اس طرح لکھے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝

(س)

**گھروں کو آفات سے محفوظ رکھنے کے لیے** بعض صلحاء نے
فرمایا کہ اگر سوتے
وقت آیۃ الکرسی پڑھ کر ہر سمت (چاروں سمتوں) میں پھونکیں اور جس



قدر دور تک کی حفاظت کی نیت کریں گے انشاء اللہ تعالیٰ ہر آفت
سے محفوظ رہے۔

**برائے آسیب** اگر کسی پر آسیب کا شبہ ہو تو آیاتِ ذیل
لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں اور پانی پر دم
کر کے مریض پر چھڑک دیں اور اگر گھر میں اثر ہو تو اُن کو پانی پر پڑھ کر
گھر کے چاروں گوشوں میں چھڑک دیں۔ آیات یہ ہیں۔

(۱) بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَ
اِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ
اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ ۝
(۲) الٓمّٓ ذٰلِكَ الْكِتٰبُ لَا رَيْبَ فِيْهِ ج هُدًى لِّلْمُتَّقِيْنَ
الَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِالْغَيْبِ وَيُقِيْمُوْنَ الصَّلٰوةَ وَمِمَّا رَزَقْنٰهُمْ
يُنْفِقُوْنَ ۝ وَالَّذِيْنَ يُؤْمِنُوْنَ بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ
مِنْ قَبْلِكَ ط وَبِالْاٰخِرَةِ هُمْ يُوْقِنُوْنَ ۝ اُولٰٓئِكَ عَلٰی
هُدًى مِّنْ رَّبِّهِمْ ق وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ (۳) وَ
اِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝
(۴) اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ ج لَا تَاْخُذُهٗ سِنَةٌ وَّ
لَا نَوْمٌ ط لَهٗ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِيْ
يَشْفَعُ عِنْدَهٗٓ اِلَّا بِاِذْنِهٖ يَعْلَمُ مَا بَيْنَ اَيْدِيْهِمْ وَ
مَا خَلْفَهُمْ وَلَا يُحِيْطُوْنَ بِشَيْءٍ مِّنْ عِلْمِهٖٓ اِلَّا بِمَا شَآءَ
وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ وَلَا يَئُوْدُهٗ حِفْظُهُمَا وَهُوَ

الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ ۝ لَا إِكْرَاهَ فِي الدِّينِ قَد تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ
الْغَيِّ فَمَن يَكْفُرْ بِالطَّاغُوتِ وَيُؤْمِن بِاللَّهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ
بِالْعُرْوَةِ الْوُثْقَىٰ لَا انفِصَامَ لَهَا وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ اللَّهُ وَلِيُّ
الَّذِينَ آمَنُوا يُخْرِجُهُم مِّنَ الظُّلُمَاتِ إِلَى النُّورِ وَالَّذِينَ
كَفَرُوا أَوْلِيَاؤُهُمُ الطَّاغُوتُ يُخْرِجُونَهُم مِّنَ النُّورِ
إِلَى الظُّلُمَاتِ أُولَٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ هُمْ فِيهَا خَالِدُونَ ۝
(٥) لِلَّهِ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ وَإِن تُبْدُوا مَا فِي
أَنفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ يُحَاسِبْكُم بِهِ اللَّهُ فَيَغْفِرُ لِمَن يَشَاءُ
وَيُعَذِّبُ مَن يَشَاءُ وَاللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ آمَنَ
الرَّسُولُ بِمَا أُنزِلَ إِلَيْهِ مِن رَّبِّهِ وَالْمُؤْمِنُونَ كُلٌّ آمَنَ
بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ
أَحَدٍ مِّن رُّسُلِهِ وَقَالُوا سَمِعْنَا وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا
وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ ۝ لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا لَهَا مَا كَسَبَتْ
وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ رَبَّنَا لَا تُؤَاخِذْنَا إِن نَّسِينَا أَوْ أَخْطَأْنَا
رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِينَ مِن
قَبْلِنَا رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا طَاقَةَ لَنَا بِهِ وَاعْفُ عَنَّا
وَاغْفِرْ لَنَا وَارْحَمْنَا أَنتَ مَوْلَانَا فَانصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ
الْكَافِرِينَ (٦) شَهِدَ اللَّهُ أَنَّهُ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ وَالْمَلَائِكَةُ
وَأُولُو الْعِلْمِ قَائِمًا بِالْقِسْطِ لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ
(٧) إِنَّ رَبَّكُمُ اللَّهُ الَّذِي خَلَقَ السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ فِي سِتَّةِ
أَيَّامٍ ثُمَّ اسْتَوَىٰ عَلَى الْعَرْشِ يُغْشِي اللَّيْلَ النَّهَارَ



يَطْلُبُهُ حَثِيثًا وَالشَّمْسَ وَالْقَمَرَ وَالنُّجُومَ مُسَخَّرَاتٍ
بِأَمْرِهِ أَلَا لَهُ الْخَلْقُ وَالْأَمْرُ تَبَارَكَ اللَّهُ رَبُّ
الْعَالَمِينَ (٨) فَتَعَالَى اللَّهُ الْمَلِكُ الْحَقُّ لَا إِلَٰهَ
إِلَّا هُوَ رَبُّ الْعَرْشِ الْكَرِيمِ وَمَن يَدْعُ مَعَ اللَّهِ
إِلَٰهًا آخَرَ لَا بُرْهَانَ لَهُ بِهِ فَإِنَّمَا حِسَابُهُ عِندَ رَبِّهِ
إِنَّهُ لَا يُفْلِحُ الْكَافِرُونَ وَقُل رَّبِّ اغْفِرْ وَارْحَمْ وَأَنتَ
خَيْرُ الرَّاحِمِينَ (٩) وَالصَّافَّاتِ صَفًّا ۝ فَالزَّاجِرَاتِ زَجْرًا
فَالتَّالِيَاتِ ذِكْرًا إِنَّ إِلَٰهَكُمْ لَوَاحِدٌ ۝ رَّبُّ السَّمَاوَاتِ
وَالْأَرْضِ وَمَا بَيْنَهُمَا وَرَبُّ الْمَشَارِقِ إِنَّا زَيَّنَّا السَّمَاءَ
الدُّنْيَا بِزِينَةٍ الْكَوَاكِبِ وَحِفْظًا مِّن كُلِّ شَيْطَانٍ
مَّارِدٍ ۝ لَّا يَسَّمَّعُونَ إِلَى الْمَلَإِ الْأَعْلَىٰ وَيُقْذَفُونَ مِن
كُلِّ جَانِبٍ دُحُورًا وَلَهُمْ عَذَابٌ وَاصِبٌ إِلَّا
مَنْ خَطِفَ الْخَطْفَةَ فَأَتْبَعَهُ شِهَابٌ ثَاقِبٌ فَاسْتَفْتِهِمْ
أَهُمْ أَشَدُّ خَلْقًا أَم مَّنْ خَلَقْنَا إِنَّا خَلَقْنَاهُم
مِّن طِينٍ لَّازِبٍ (١٠) هُوَ اللَّهُ الَّذِي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ
عَالِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ هُوَ الرَّحْمَٰنُ الرَّحِيمُ ۝ هُوَ اللَّهُ
الَّذِي لَا إِلَٰهَ إِلَّا هُوَ الْمَلِكُ الْقُدُّوسُ السَّلَامُ الْمُؤْمِنُ
الْمُهَيْمِنُ الْعَزِيزُ الْجَبَّارُ الْمُتَكَبِّرُ سُبْحَانَ اللَّهِ عَمَّا
يُشْرِكُونَ ۝ هُوَ اللَّهُ الْخَالِقُ الْبَارِئُ الْمُصَوِّرُ لَهُ الْأَسْمَاءُ الْحُسْنَىٰ
يُسَبِّحُ لَهُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضِ وَهُوَ الْعَزِيزُ الْحَكِيمُ ۝
(١١) وَأَنَّهُ تَعَالَىٰ جَدُّ رَبِّنَا مَا اتَّخَذَ صَاحِبَةً وَلَا وَلَدًا

(۱۲) قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ اَللّٰهُ الصَّمَدُ لَمْ يَلِدْ وَلَمْ يُوْلَدْ
وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ كُفُوًا اَحَدٌ ۝ (۱۳) قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ
مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ وَمِنْ شَرِّ
النَّفّٰثٰتِ فِى الْعُقَدِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۝ (۱۴)
قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ مِنْ
شَرِّ الْوَسْوَاسِ الْخَنَّاسِ الَّذِىْ يُوَسْوِسُ فِىْ صُدُوْرِ النَّاسِ
مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ۝

## حرز ابی دجانہ لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیا جائے نہایت مجرّب ہے

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ هٰذَا كِتَابٌ مِّنْ مُّحَمَّدٍ رَّسُوْلِ اللّٰهِ رَبِّ الْعَالَمِيْنَ اِلٰى مَنْ طَرَقَ الدَّارَ مِنَ الْعُمَّارِ وَالزُّوَّارِ وَالسَّائِحِيْنَ اِلَّا طَارِقًا يَّطْرُقُ بِخَيْرٍ يَّا رَحْمٰنُ اَمَّا بَعْدُ فَاِنَّ لَنَا وَلَكُمْ فِى الْحَقِّ سَعَةً فَاِنْ تَكُ عَاشِقًا مُّوْلِعًا اَوْ فَاجِرًا مُّقْتَحِمًا اَوْ رَاعِيًا حَقًّا مُّبْطِلًا هٰذَا كِتَابُ اللّٰهِ يَنْطِقُ عَلَيْنَا وَعَلَيْكُمْ بِالْحَقِّ اِنَّا كُنَّا نَسْتَنْسِخُ مَا كُنْتُمْ تَعْمَلُوْنَ اُتْرُكُوْا صَاحِبَ كِتَابِىْ هٰذَا وَانْطَلِقُوْا اِلٰى عَبَدَةِ الْاَوْثَانِ وَالْاَصْنَامِ وَاِلٰى مَنْ يَّزْعَمُ اَنَّ مَعَ اللّٰهِ اِلٰهًا اٰخَرَ لَا اِلٰهَ اِلَّا هُوَ كُلُّ شَىْءٍ هَالِكٌ اِلَّا وَجْهَهٗ لَهُ الْحُكْمُ وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ تُغْلَبُوْنَ حٰمٓ لَا تُنْصَرُوْنَ حٰمٓ عٓسٓقٓ تَفَرَّقَ اَعْدَاءُ اللّٰهِ وَبَلَغَتْ حُجَّةُ اللّٰهِ وَلَا حَوْلَ وَ



لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ فَسَيَكْفِيْكَهُمُ اللّٰهُ وَهُوَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝

## آسیب کو گھر سے نکالنا

اگر آسیب کا اثر گھر میں معلوم ہو تو آیات ذیل پچیس ۲۵ بار چار کیلوں پر پڑھ کر گھر میں چاروں کونوں میں گاڑ دیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّاَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكَافِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۝

## فتیلہ (فلیتہ) برائے جن

اس نقش کو مع نیچے کی عبارت کے تین تعویذ لکھیں اور اس کو اس طرح فلیتہ بنا دیں کہ دو کا ہندسہ نیچے رہے اور آٹھ کا ہندسہ اُوپر رہے۔ پھر پاک روئی لپیٹ کر کورے چراغ میں کڑوا تیل ڈال کر مریض کے پاس اُوپر کی طرف یعنی ہندسہ آٹھ کی طرف سے روشن کریں اوّل روز ایک فلیتہ جلا دیں پھر ایک دن ناغہ کر کے دوسرا۔ پھر ایک دن ناغہ کر کے تیسرا۔ نقش یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| ٦ | ١ | ٨ |
| ٧ | ٥ | ٣ |
| ٢ | ٩ | ٤ |

فرعون۔ قارون۔ ہامان۔ شدّاد۔ نمرود۔ ابلیس
علیہ اللعنۃ واتباع ایشان اگر نگریزند سوختہ شوند

## برائے دفع سحر

آیات ذیل لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں اور پانی پر پڑھ کر اس کو پلا دیں۔ اگر نہلانا مقصود ذکر ہو تو ان ہی آیات کو پانی پر پڑھ کر اس سے مریض کو نہلا دیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ

الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ
اِنَّ اللّٰهَ سَیُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا یُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِیْنَ وَیُحِقُّ
اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ ۔ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ
الْفَلَقِ مِنْ شَرِّ مَا خَلَقَ وَمِنْ شَرِّ غَاسِقٍ اِذَا وَقَبَ وَ
مِنْ شَرِّ النَّفّٰثٰتِ فِی الْعُقَدِ وَمِنْ شَرِّ حَاسِدٍ اِذَا حَسَدَ ۔
قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ مَلِكِ النَّاسِ اِلٰهِ النَّاسِ مِنْ شَرِّ الْوَسْوَاسِ
الْخَنَّاسِ الَّذِیْ یُوَسْوِسُ فِیْ صُدُوْرِ النَّاسِ مِنَ الْجِنَّةِ وَالنَّاسِ ؕ

## برائے دفع مرگی

آیات ذیل کو لکھ کر گلے میں ڈال دیا جاوے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ رَبِّ اَنِّیْ
مَسَّنِیَ الشَّیْطٰنُ بِنُصْبٍ وَّعَذَابٍ ؕ رَبِّ اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَ
اَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ رَبِّ اَعُوْذُ بِكَ مِنْ هَمَزٰتِ الشَّیٰطِیْنِ
وَاَعُوْذُ بِكَ رَبِّ اَنْ یَّحْضُرُوْنِ ۔

## برائے اختلاج قلب

آیات ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈالیں کہ قلب پر پڑی رہیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ اَلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا وَتَطْمَئِنُّ قُلُوْبُهُمْ بِذِكْرِ
اللّٰهِ اَلَا بِذِكْرِ اللّٰهِ تَطْمَئِنُّ الْقُلُوْبُ وَرَبَطْنَا عَلٰی قُلُوْبِكُمْ
لَوْلَآ اَنْ رَّبَطْنَا عَلٰی قَلْبِهَا لِتَكُوْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ وَ
لِیَرْبِطَ عَلٰی قُلُوْبِكُمْ ۔

## محبت زوجین

اگر زوجین میں سے کسی کو دوسرے سے نفرت ہو اور محبت نہ ہو تو آیات ذیل کو لکھ محب اپنے پاس رکھے اور نمک یا مٹھائی پر پڑھ کر محبوب کو کھلا دیں۔ فلانہ کی جگہ



محبوب کا نام اور لفظ فلاں کی جگہ محب کا نام لکھیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ
الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْكَ مَحَبَّةً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی
عَیْنِیْ اِذْ تَمْشِیْٓ اُخْتُكَ فَتَقُوْلُ هَلْ اَدُلُّكُمْ عَلٰی مَنْ یَّكْفُلُهٗ
فَرَجَعْنٰكَ اِلٰٓی اُمِّكَ كَیْ تَقَرَّ عَیْنُهَا وَلَا تَحْزَنَ وَقَتَلْتَ نَفْسًا
فَنَجَّیْنٰكَ مِنَ الْغَمِّ وَفَتَنّٰكَ فُتُوْنًا یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ
وَیَا مُسَخِّرَ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَالْاَرَضِیْنَ السَّبْعِ قَلِّبْ لِفُلَانَةٍ
قَلْبَ فُلَانٍ بِالْخَیْرِ لِاَدَاءِ الْحُقُوْقِ یَا وَدُوْدُ حَبِّبْ حَبِّبْ
یَا وَدُوْدُ ۔

## پیشاب رک جانا یا پتھری ہو جانا

کلمات ذیل کو لکھ کر ناف پر باندھ دیا جائے

رَبُّنَا اللّٰهُ الَّذِیْ فِی السَّمَآءِ تَقَدَّسَ اسْمُكَ اَمْرُكَ فِی
السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ كَمَا رَحْمَتُكَ فِی السَّمَآءِ فَاجْعَلْ رَحْمَتَكَ
فِی الْاَرْضِ وَاغْفِرْ لَنَا حُوْبَنَا وَخَطَایَانَا اَنْتَ رَبُّ
الطَّیِّبِیْنَ فَاَنْزِلْ شِفَآءً مِّنْ شِفَآئِكَ وَرَحْمَةً مِّنْ رَحْمَتِكَ
عَلٰی هٰذَا الْوَجَعِ ۔

## انجاح حاجت

تمام مشکلات کے حل کے لئے اسم یَا لَطِیْفُ بعد نماز عشاء گیارہ سو گیارہ مرتبہ پڑھے اوّل و آخر درود شریف گیارہ گیارہ بار پڑھے اور پھر دعا کرے۔

## برائے دفع تپ و لرزہ ہر قسم

نقش ذیل کو لکھ کر مریض کے گلے میں ڈال دیں۔ نقش یہ ہے

(اگلے صفحہ پر ملاحظہ فرمائیں)

| | | | |
|---|---|---|---|
| بسم | الله | الرحمن | الرحیم |
| الله | الرحمن | الرحیم | بسم |
| الرحمن | الرحیم | بسم | الله |
| الرحیم | بسم | الله | الرحمن |

## ایام ماہواری کی کمی

اگر ایام ماہواری کی کمی ہو اور اس سے تکلیف ہو تو آیاتِ ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ تعویز رحم پر پڑا رہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَجَعَلْنَا فِیْهَا جَنّٰتٍ مِّنْ نَّخِیْلٍ وَّاَعْنَابٍ وَّ فَجَّرْنَا فِیْهَا مِنَ الْعُیُوْنِ لِیَاْکُلُوْا مِنْ ثَمَرِہٖ وَمَا عَمِلَتْهُ اَیْدِیْهِمْ اَفَلَا یَشْکُرُوْنَ ۝ اَوَلَمْ یَرَ الَّذِیْنَ کَفَرُوْٓا اَنَّ السَّمٰوٰتِ وَ الْاَرْضَ کَانَتَا رَتْقًا فَفَتَقْنٰهُمَا وَجَعَلْنَا مِنَ الْمَآءِ کُلَّ شَیْءٍ حَیٍّ اَفَلَا یُؤْمِنُوْنَ ۝

## ایام ماہواری کی زیادتی

اگر کسی کو ایام ماہواری زیادہ آتے ہوں اور اس سے تکلیف ہو تو آیاتِ ذیل کو لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ تعویز رحم پر پڑا رہے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ وَقِیْلَ یٰٓاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَكِ وَ یٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ وَ قِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۝

## تعویذ طحال

یہ تعویذ اسی طرح کھلا رہے گا اور ایک نیلا کپڑا اس تعویذ سے دونا (دوگنا) لے کر دوہرا کرکے اس کے بیچ



میں یہ تعویذ ایسا ہی کھلا ہوا رکھا جائے اس طرح سے کہ جس جانب تعویذ میں بسم اللہ کے اعداد (۷۸۶) ہیں وہ کپڑے کے بند جانب میں رہے پھر کسی روز بعد نماز فجر نہار منہ مریض کو چت لٹا کر اور پہلوؤں کی برابر دونوں ہاتھ سیدھے رکھ کر بائیں ہتھیلی پر تعویذ مع کپڑے کے رکھ دیا جائے اس طرح کہ بند جانب جدھر بسم اللہ کے عدد ہیں انگلیوں کی طرف رہے پھر اس تعویذ اور کپڑے کے مجموعہ پر ایک کورے چھوٹے برتن میں ایک بہت چھوٹی سی چنگاری جس سے وہ برتن گرم نہ ہو جاوے رکھ کر مریض کے بائیں جانب ایک ہوشیار آدمی بیٹھے اور طحال کو انگلیوں سے دباتا ہوا کھسکاتا ہوا اصلی مقر تک لادے یعنی بڑھے ہوتے حصّہ کو دباتا ہوا کھسکاتا ہوا اس جگہ تک لادے جس جگہ تک تلّی حالت صحت میں رہتی ہے۔ اسی طرح بار بار تقریباً بیس ۲۰ منٹ تک کرے بعض اوقات طحال میں سوزش ہونے لگتی ہے ایسے وقت چنگاری کے برتن کو ہٹا دیں پھر بعد سکون بدستور رکھ دیں پھر بیس ۲۰ منٹ کے بعد مریض سے کہا جاوے کہ وہ اُٹھ کر پیشاب کر ڈالے، پھر ایک دن ناغہ کرکے پھر کریں۔ پھر ایک روز ناغہ کرکے تیسری بار کریں اور بس۔ نقش یہ ہے۔



## برائے افزائش شیر (دودھ) زن

اگر کسی عورت کے دودھ کی کمی ہو تو آیات ذیل کو ایک بار پڑھ کر نمک پر دم کرکے کھانے میں ڈال کر عورت کھاوے اس کھانے میں سے اور سب بھی کھا دیں تو کچھ حرج نہیں ہے آیات یہ ہیں۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ۝ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ ۝ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۝ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ۝

## برائے افزائش شیر جانوراں

اگر کوئی گائے بھینس وغیرہ دودھ نہ دیتی ہو تو ایک آٹے کے پیڑے پر آیات ذیل پڑھ کر اس جانور کو کھلا دیں۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ وَاِنَّ لَكُمْ فِي الْاَنْعَامِ لَعِبْرَةً ۝ نُسْقِيْكُمْ مِّمَّا فِيْ بُطُوْنِهٖ مِنْۢ بَيْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِيْنَ ۝ وَاِنْ يَّكَادُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَيُزْلِقُوْنَكَ بِاَبْصَارِهِمْ لَمَّا سَمِعُوا الذِّكْرَ وَيَقُوْلُوْنَ اِنَّهٗ لَمَجْنُوْنٌ وَمَا هُوَ اِلَّا ذِكْرٌ لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۝ سُبْحٰنَ الَّذِيْ سَخَّرَ لَنَا هٰذَا وَمَا كُنَّا لَهٗ مُقْرِنِيْنَ ۝



## برائے تھنیلا

بعض اوقات عورتوں کے پستان میں بوجہ زیادتی دودھ وغیرہ درد اور دکھن ہوتی ہے تو اس دعا کو چھنی ہوئی راکھ پر یا مٹی پر سات بار اس طرح پڑھیں کہ ہر بار پڑھ کر اس راکھ یا مٹی میں تھوک دیں پھر پانی سے اسکو پتلا کرکے درد کی جگہ لیپ کریں اگر پھوڑے پھنسی وغیرہ پر لگایا جاوے تب بھی مفید ہے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ بِسْمِ اللّٰهِ تُرْبَةُ اَرْضِنَا بِرِيْقَةِ بَعْضِنَا يُشْفٰى سَقِيْمُنَا بِاِذْنِ رَبِّنَا ۝

## برائے عقیمہ (از قول الجمیل)

ہرن کی جھلی پر زعفران اور گلاب سے یہ آیت لکھے۔ وَلَوْ اَنَّ قُرْاٰنًا سُيِّرَتْ بِهِ الْجِبَالُ اَوْ قُطِّعَتْ بِهِ الْاَرْضُ اَوْ كُلِّمَ بِهِ الْمَوْتٰى بَلْ لِّلّٰهِ الْاَمْرُ جَمِيْعًا۔ پھر اس تعویز کو عورت کی گردن میں باندھے۔

## برائے عقیمہ

چالیس لونگوں پر سات سات بار اس آیت کو پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۝ اَوْ كَظُلُمٰتٍ فِيْ بَحْرٍ لُّجِّيٍّ يَّغْشٰىهُ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ مَوْجٌ مِّنْ فَوْقِهٖ سَحَابٌ ظُلُمٰتٌۢ بَعْضُهَا فَوْقَ بَعْضٍ اِذَآ اَخْرَجَ يَدَهٗ لَمْ يَكَدْ يَرٰىهَا وَمَنْ لَّمْ يَجْعَلِ اللّٰهُ لَهٗ نُوْرًا فَمَا لَهٗ مِنْ نُّوْرٍ ۝ اور ایک لونگ کو ہر روز کھائے اور شروع کرے حیض کے غسل ہونے سے اور ان دنوں میں اس کا شوہر اس سے صحبت کرتا رہے اور شرط یہ ہے کہ لونگ رات کو کھاوے اس پر پانی نہ پیئے۔

**برائے خنازیر** جس کی گردن میں کنٹھ مالا ہو تو تانت پر جو مریض کے قد کے برابر ہو اکتالیس گرہ دے اور ہر گرہ پر یہ دُعا پڑھ کر پھونکے۔ بِسۡمِ اللّٰهِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِيۡمِ ؕ اَعُوۡذُ بِعِزَّةِ اللّٰهِ وَقُدۡرَةِ اللّٰهِ وَ قُوَّةِ اللّٰهِ وَعَظۡمَتِ اللّٰهِ وَبُرۡهَانِ اللّٰهِ وَ سُلۡطَانِ اللّٰهِ وَكَنَفِ اللّٰهِ وَجَوَارِ اللّٰهِ وَاَمَانِ اللّٰهِ وَحِرۡزِ اللّٰهِ وَ صُنۡعِ اللّٰهِ وَ كِبۡرِيَاءِ اللّٰهِ وَنَظَرِ اللّٰهِ وَ بَهَاءِ اللّٰهِ وَجَلَالِ اللّٰهِ وَكَمَالِ اللّٰهِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ مُحَمَّدٌ رَّسُوۡلُ اللّٰهِ مِنۡ شَرِّ مَآ اَجِدُ۔
پھر مریض کے گلے میں ڈال دے۔





# عملیات حضرت مولانا سید اصغر حسین صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## سابق محدث دار العلوم

## تعویذ جواہر الاکسیر

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۴۴۰ | ۴۵۳ | ۴۵۰ | ۴۴۷ |
| ۴۵۱ | ۴۴۶ | ۴۴۱ | ۴۵۲ |
| ۴۴۵ | ۴۴۸ | ۴۵۵ | ۴۴۲ |
| ۴۵۴ | ۴۴۳ | ۴۴۴ | ۴۴۹ |

مندرجہ بالا تعویذ مختلف مقاصد کے لئے ہے، اگر کوئی مریض ہو تو ایک تعویذ سات کنوؤں کے پانی سے دھو کر سات یوم پلانے کے لئے دیا جائے اور ایک تعویذ گلے میں باندھنے کے لئے اور اگر مرض طویل ہے تو اکیس روز پلانے کے لئے تین تعویذ دیئے جاتے ہیں۔

اُم الصبیان، اختلاج قلب اور تپ دق کی صورت میں تعویذ پر تین عدد موتی مروارید ناسفتہ رکھ کر تعویذ کو روئی میں لپیٹیں بعد ازاں کپڑے میں سی کر گلے میں ڈال دیں سات روز پینے کے لئے صرف ایک تعویذ زعفران یا سیاہی سے لکھ کر دیں یا اکیس ۲۱ روز پلانے کے لئے تین تعویذ دیں۔

ہر قسم کی بواسیر کے لئے یہ تعویذ ہرن کی سفید اور کاغذ کی طرح باریک جھلی پر لکھ کر جمعرات کے دن دائیں بازو پر باندھیں۔ دوسری جمعرات کو دائیں بازو سے کھول کر بائیں بازو پر باندھیں۔ یہ عمل سات جمعرات تک کیا جائے گا۔

ساتویں جمعرات کو تعویذ داہنے بازو پر آجائے گا اس کے بعد نہ بدلا جائے اور بندھا رہنے دیں۔

یہ تعویذ جب کسی مرض کے لئے دیا جائے تو اس کے نیچے " تحفظہ و تشفیہ من الاسقام " تحریر کر دیں۔ اس تعویذ کو اگر حُب کے لئے دیا جائے تو تعویذ کے نیچے اس طرح تحریر کریں۔

اَللّٰھُمَّ قَلِّبْ (قلّب کے بعد مطلوب کا نام لکھیں) ــــ عَلٰی حُبِّ ـــــــ (یہاں طالب کا نام لکھیں) یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَ الْاَبْصَار

اگر یہ تعویذ فتح مقدمہ یا حصول ملازمت کے لئے ہو تو پانی کے کنارے کھڑے ہو کر دوشنبہ (پیر) یا جمعرات کے روز یہی تعویذ سبز کپڑے میں سی کر دائیں بازو پر باندھیں اور آٹے کی سات گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیں۔ جب اس مقصد سے تعویذ لکھا جائے تو اس کے نیچے یہ عبارت تحریر کر دیں۔

اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ ـــــــ (یہاں اس شخص کا نام تحریر کریں) وَعَزِّزْہٗ وارزقہ وکن لہ نصیرًا۔

استقرار حمل کے لئے یہ تعویذ زعفران سے لکھ کر ناف پر لٹکایا جائے۔

## تعویذ برائے بخار و اختلاج قلب وغیرہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |

بخار کے لئے یہ تعویذ گلے میں باندھیں اور دھو کر پینے کے لئے دیں اور اگر اختلاج قلب



یا ہول دل کے لئے ہے تو گلے میں باندھیں۔ کسی بھاگے ہوئے کی واپسی کے لئے اس تعویذ کے نیچے مفرور اور اس کی والدہ کا نام تحریر کریں اور سرخ کپڑے میں سی کر گرم جگہ (مثلاً چولہے یا تنور کے نیچے) دفن کریں۔

## برائے ادائے قرض

اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ۔ مندرجہ بالا دعا اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ روزانہ ایک سو ستر مرتبہ پڑھی جائے۔

## برائے قوت حافظہ و ذکاوت

مندرجہ ذیل آیت زعفران سے چینی کی تشتری پر تحریر کریں اور جمعہ کے روز طلوع آفتاب سے قبل اس کو پانی سے دھو کر اور اس میں ایک قطرہ شہد ڈال کر پیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ

وَكَذٰلِكَ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِیْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِیْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِیْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ۔

## برائے اضافہ شیر (دودھ میں اضافہ کیلئے)

دودھ میں اضافہ کیلئے زیرہ سفید پر چالیس مرتبہ سورۂ کوثر اور چالیس مرتبہ " یَا رَزَّاقَ الطِّفْلِ الصَّغِیْرِ " پڑھ کر دم کر دیں اور عورت کو کھانے کے لئے دیں

ساتویں جمعرات کو تعویذ داہنے بازو پر آجائے گا اس کے بعد نہ بدلا جائے اور بندھا رہنے دیں۔

یہ تعویذ جب کسی مرض کے لئے دیا جائے تو اس کے نیچے "تحفظہ و تشفیہ من الاسقام" تحریر کر دیں۔ اس تعویذ کو اگر حُب کے لئے دیا جائے تو تعویذ کے نیچے اس طرح تحریر کریں۔

اَللّٰھُمَّ قَلِّبْ (قلّب کے بعد مطلوب کا نام لکھیں) ــــ ۔ عَلٰی حُبِّ ــــــ (یہاں طالب کا نام لکھیں) یَا مُقَلِّبَ الْقُلُوْبِ وَ الْاَبْصَارِ

اگر یہ تعویذ فتح مقدمہ یا حصول ملازمت کے لئے ہو تو پانی کے کنارے کھڑے ہو کر دوشنبہ (پیر) یا جمعرات کے روز یہی تعویذ سبز کپڑے میں سی کر دائیں بازو پر باندھیں اور آٹے کی سات گولیاں بنا کر پانی میں ڈال دیں۔ جب اس مقصد سے تعویذ لکھا جائے تو اس کے نیچے یہ عبارت تحریر کر دیں۔

اَللّٰھُمَّ ارْحَمْ ــــــ (یہاں اس شخص کا نام تحریر کریں) وَعِزَّہٗ وارزقہ وکن لہ نصیرًا۔

استقرار حمل کے لئے یہ تعویذ زعفران سے لکھ کر ناف پر لٹکایا جائے۔

## تعویذ برائے بخار و اختلاج قلب وغیرہ

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱۸۹ | ۲۰۲ | ۱۹۹ | ۱۹۶ |
| ۲۰۰ | ۱۹۵ | ۱۹۰ | ۲۰۱ |
| ۱۹۴ | ۱۹۷ | ۲۰۴ | ۱۹۱ |
| ۲۰۳ | ۱۹۲ | ۱۹۳ | ۱۹۸ |

بخار کے لئے یہ تعویذ گلے میں باندھیں اور دھو کر پینے کے لئے دیں اور اگر اختلاج قلب



یا ہول دل کے لئے ہے تو گلے میں باندھیں۔ کسی بھاگے ہوئے کی واپسی کے لئے اس تعویذ کے نیچے مفرور اور اس کی والدہ کا نام تحریر کریں اور سُرخ کپڑے میں سی کر گرم جگہ (مثلاً چولہے یا تنور کے نیچے) دفن کریں۔

## برائے ادائے قرض

اَللّٰھُمَّ لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَیْتَ وَلَا مُعْطِیَ لِمَا مَنَعْتَ۔ مندرجہ بالا دُعا اوّل و آخر گیارہ گیارہ مرتبہ درود شریف کے ساتھ روزانہ ایک سو ستر مرتبہ پڑھی جائے۔

## برائے قوت حافظہ و ذکاوت

مندرجہ ذیل آیت زعفران سے چینی کی تشتری پر تحریر کریں اور جمعہ کے روز طلوع آفتاب سے قبل اس کو پانی سے دھو کر اور اس میں ایک قطرہ شہد ڈال کر پیا جائے۔

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝

وَكَذٰلِكَ اَوْحَیْنَآ اِلَیْكَ رُوْحًا مِّنْ اَمْرِنَا مَا كُنْتَ تَدْرِیْ مَا الْكِتٰبُ وَلَا الْاِیْمَانُ وَلٰكِنْ جَعَلْنٰهُ نُوْرًا نَّهْدِیْ بِهٖ مَنْ نَّشَآءُ۔

## برائے اضافہ شیر (دودھ میں اضافہ کیلئے)

دودھ میں اضافہ کیلئے زیرۂ سفید پر چالیس مرتبہ سورۂ کوثر اور چالیس مرتبہ "یَا رَزَّاقَ الطِّفْلِ الصَّغِیْرِ" پڑھ کر دم کر دیں اور عورت کو کھانے کے لئے دیں

## تعویذ برائے افزائش رزق و مشاہرہ

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۱۴ | ۹۴ | ۱۳۲ |
| ۱۱۸ | ۱۱۰ | ۱۰۲ |
| ۹۸ | ۱۲۶ | ۱۰۶ |

مندرجہ بالا تعویذ دائیں بازو پر باندھنے کے لئے دیا جائے۔ انشاء اللہ تعالیٰ رزق میں برکت اور ترقی ہوگی۔

## برائے دفع آسیب (معمولی)

ایک تعویذ باندھیں اور ایک تعویذ کو چراغ میں بطور فلیتہ روشن کریں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ح ۸ | و ۶ | د ۴ | ب ۲ |
| ب ۲ | د ۴ | و ۶ | ح ۸ |
| و ۶ | ح ۸ | ب ۲ | د ۴ |
| د ۴ | ب ۲ | ح ۸ | و ۶ |

## برائے درد سر

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ھھھھھھھ | ۱۶ | ۱۱ | ۱۸ |
| ۶۶۶۶۶۶۶ | ۱۷ | ۱۵ | ۱۳ |
| وھم ص ※ | ۱۲ | ۱۹ | ۱۴ |

یہ تعویذ سر میں باندھا جائے۔



## برائے حفاظت حمل

اگر اسقاط حمل کا اندیشہ ہو تو یہ تعویذ حاملہ کی ناف پر باندھا جائے

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۶ | ۱ | ۸ |
| ۷ | ۵ | ۳ |
| ۲ | ۹ | ۴ |



# عملیات

## حضرت مولانا محمد یٰسین صاحب مدرس دارالعلوم دیوبند

### عمل برائے دفع سحر (عطیہ حضرت مولانا حسین احمد صاحب مدنی رح)

آیاتِ ذیل کو سات کنوؤں کا پانی جمع کرکے اس پر گیارہ مرتبہ پڑھا جائے اور سات کنوؤں کا پانی جمع کرنا مشکل ہو تو ایک سہی تازہ پانی پر پڑھ لیں۔ اس پانی سے مریض کو غسل دیا جائے گیارہ روز تک یہ عمل بلاناغہ کریں۔ آیاتِ سحر یہ ہیں۔

سورۂ یونس کی دو آیتیں۔ فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰی مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ (۸۱) وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (۸۲)

سورہ اعراف کی چار آیات۔ فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (۱۱۸) فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ (۱۱۹) وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ (۱۲۰) قَالُوْا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰی وَهٰرُوْنَ (۱۲۱)

ایک آیت سورہ طٰہٰ۔ اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السّٰحِرُ حَيْثُ اَتٰى (۶۹)

### برائے دفع آسیب از مکان

تین روز تک سورہ بقرہ پوری ختم کی جائے ان شاء اللہ آسیب



دفع ہو جائے گا۔

### برائے دفع آسیب (اجازت از حضرت مولانا گنگوہی)

یہ نقش کاغذ پر لکھ کر کچھ دیر تک مریض کو دکھلاتے رہیں اس کے بعد گلے میں ڈال دیں۔

۷۸۶

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۲ | ۴ | ۶ | ۸ |
| ۸ | ۶ | ۴ | ۲ |
| ۴ | ۲ | ۸ | ۶ |
| ۶ | ۸ | ۲ | ۴ |

### آسیب یا سحر وغیرہ کے معلوم کرنے کا طریقہ

نیلا دھاگہ سوت کا سات تار مریض کے قد کے برابر لے کر اس پر سات مرتبہ یہ آیت قبل از مغرب پڑھے:-

وَاصْبِرْ وَمَا صَبْرُكَ اِلَّا بِاللّٰهِ وَلَا تَحْزَنْ عَلَيْهِمْ وَلَا تَكُ فِيْ ضَيْقٍ مِّمَّا يَمْكُرُوْنَ ۔ یہ نیلا ڈورا رات کو مریض کے سرہانے یا تکیہ کے نیچے رکھا جائے صبح پھر ناپا جائے اگر بڑھ جائے تو آسیب کی علامت گھٹ جائے تو سحر کی اور برابر رہے تو عام مرض ہے۔

### وسعتِ رزق اور ادائے قرض کیلئے

بعد نماز عشاء کسی تعین جگہ تنہا بیٹھ کر اسم یَا وَهَّابُ چودہ سو چودہ (۱۴۱۴) مرتبہ اور اس کے بعد سو مرتبہ یہ دعا پڑھے یَا وَهَّابُ هَبْ لِيْ مِنْ نِعْمَةِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ

إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ۔ بعض بزرگوں نے اس عمل کو کیمیائے دولت فرمایا ہے بہت مجرب ہے۔

**وسعتِ رزق کے لئے** صبح کی نماز کے بعد ستر مرتبہ یہ آیت پڑھے۔ اَللّٰهُ لَطِيْفٌ بِعِبَادِهٖ يَرْزُقُ مَنْ يَّشَآءُ وَهُوَ الْقَوِيُّ الْعَزِيْزُ۔ (سورۂ شوریٰ)

**دیگر برائے کشائش رزق** سورۂ إِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰهِ آخر تک پوری سورت صبح کی نماز کے بعد اکیس ۲۱ مرتبہ اور اتنی ہی مرتبہ درود شریف پھر نماز ظہر کے بعد بائیس ۲۲ مرتبہ یہ سورت اور بائیس ہی مرتبہ درود شریف پھر عصر کی نماز کے بعد تیئس ۲۳ مرتبہ یہ سورت تیئس ۲۳ مرتبہ درود شریف پھر مغرب کی نماز کے بعد چوبیس ۲۴ مرتبہ یہ سورت اور چوبیس ۲۴ مرتبہ درود شریف اور عشاء کے بعد پچیس ۲۵ مرتبہ یہ سورت اور پچیس ۲۵ مرتبہ درود شریف۔ یہی معمول پورا کریں۔ (روزانہ پڑھیں انشاء اللہ العزیز کامیابی ہوگی)

**برائے کشائش رزق** (از حضرت گنگوہی) کوئی وقت معین کر کے ہر روز اسی وقت گیارہ سو مرتبہ (۱۱۰۰) یا باسطُ۔ پابندی سے پڑھا کرے۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

**برائے رزق وغنا ظاہری و باطنی** (از حضرت شاہ ولی اللہ محدث دہلوی رح) سورۂ مزمل گیارہ مرتبہ روزانہ ایک معین وقت



میں یا ہر نماز کے بعد دو ۲ مرتبہ اور عشاء کے بعد تین مرتبہ پڑھا کرے اور گیارہ ۱۱ سو مرتبہ یَا مُغْنِیُ۔

**کشائش رزق کے لئے** طلوع صبح صادق کے بعد نماز فجر سے پہلے سو ۱۰۰ مرتبہ پڑھے۔ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ، سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ۔

**برائے ادائے قرض** اَللّٰهُمَّ اكْفِنِيْ بِحَلَالِكَ عَنْ حَرَامِكَ وَاَغْنِنِيْ بِفَضْلِكَ عَمَّنْ سِوَاكَ۔ ہر روز ستر مرتبہ پڑھا کرے۔

**دیگر کشائشِ رزق کیلئے** صبح کی سنت اور فرض کے درمیان سو ۱۰۰ مرتبہ سُبْحَانَ اللّٰهِ وَبِحَمْدِهٖ سُبْحَانَ اللّٰهِ الْعَظِيْمِ کا پڑھنا مجرب ہے۔

**وساوس کا علاج** خاتم (نقش) امام غزالیؒ، تانبے یا پیتل یا رانگ کی تختی پر لکھ کر اس کے گرد آیۃ الکرسی اور یہ آیت لکھیں۔ إِنَّ الَّذِيْنَ اتَّقَوْا إِذَا مَسَّهُمْ طَآئِفٌ مِّنَ الشَّيْطٰنِ تَذَكَّرُوْا فَإِذَا هُمْ مُّبْصِرُوْنَ۔ اس تختی کو صبح نہار منہ پانی سے دھو کر تین روز تک پئیں پانی زمزم کا ہو تو بہتر ہے۔ خاتم غزالیؒ یہ ہے۔

| | | |
|---|---|---|
| د | ط | ب |
| ج | ہ | ز |
| ح | ا | و |

## دیگر برائے قطع وساوس

یا اللہ الرقیب الحفیظ الرحیم یا اللہ الحی الحلیم العظیم الرؤف الکریم یا اللہ الحی القیوم القائم علی کل نفس بما کسبت حُل بینی وبین عدوّی۔ یہ دعا، روزانہ کسی وقت پڑھا کریں۔

## برائے دفع وساوس

(منقول از حضرت مولانا گنگوہیؒ)

لاحول ولا قوۃ الا باللہ العلی العظیم بکثرت پڑھا کرے۔ نیز موت اور حشر ونشر کا تصور ومراقبہ بھی قطع وسواس کے لئے مجرب ہے (ارشاد حضرت مولانا محمد یعقوب صاحبؒ)

## برائے ہر مہم وحاجت

یَا بَدِیْعَ الْعَجَائِبِ بِالْخَیْرِ یَا بَدِیْعُ۔ بارہ سو (۱۲۰۰) مرتبہ بارہ۱۲ روز تک پڑھے۔

## مقصد میں کامیابی کے لئے

(عطیہ از شاہ عبدالغنی پھولپوریؒ)

چار رکعت نفل پڑھ کر یَا حَیُّ یَا قَیُّوْمُ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ بِرَحْمَتِکَ اَسْتَغِیْثُ۔ تین سو ساٹھ (۳۶۰) مرتبہ اور اوّل وآخر سات سات مرتبہ درود شریف پڑھنے کے بعد سجدہ میں سر رکھ کر بالحاح وزاری مقصد کے لئے دعا کریں۔

## تمام حوائج ومصائب کے لئے

(عمل حضرت حاجی صاحبؒ مہاجر مکی بروایت مولانا پھولپوریؒ)

تین سو اکتالیس ۳۴۱ مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ نِعْمَ الْمَوْلٰی وَنِعْمَ النَّصِیْرُ۔ ہر روز صبح کی نماز کے بعد پابندی سے پڑھے



## برائے حاجت برآری از حکّام

آیت۔ سَلٰمٌ قَوْلًا مِّنْ رَّبٍّ الرَّحِیْمِ۔ کو چند بار پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کریں پھر سر کے بالوں سے پیشانی پر بینی تک اس انگلی سے خط کھینچ کر جس کے سامنے جائے انشاء اللہ وہ اس کی حاجت پوری کرے گا۔

## مقدمہ میں فتح اور دشمنوں سے حفاظت کیلئے

(حضرت مولانا گنگوہیؒ)

حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ بکثرت پڑھنا مجرّب ہے۔ اس کا ورد بنائے رکھے جتنا زیادہ پڑھ سکے بہتر ہے۔

## مہم عظیم کے لئے عمل مجرّب

(اجازت از حکیم عبدالوہاب انصاریؒ)

سُوْرَۂ یٰسٓ مہینہ کے پہلے یکشنبہ کے روز بعد نماز صبح طلوع آفتاب سے پہلے اس طرح پڑھے کہ جب اس سورت میں پہلے کلمہ مُبین پر پہونچے تو پھر از سرِ نو سورت شروع کرے اور جب دوسرے مُبین پر پہونچے تو پھر از سرِ نو پڑھے پھر جب تیسرے مُبین پر پہونچے تو از سرِ نو شروع کرے اس سورت میں سات مرتبہ لفظ مبین آیا ہے اس طرح سات مرتبہ یہ سورت پڑھی جائے اور عمل کو طلوع آفتاب سے پہلے ختم کیا جائے۔ کم از کم سات روز یہ عمل بلاناغہ جاری رکھے۔

## نماز قضاء حاجات وحل مشکلات

چار رکعت کی نیّت کرکے نماز شروع کرے

پہلی رکعت میں الحمد شریف کے بعد لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ فَاسْتَجَبْنَا لَہٗ وَنَجَّیْنٰہُ مِنَ الْغَمِّ وَکَذٰلِکَ نُنْجِی الْمُؤْمِنِیْنَ۔ سو مرتبہ پڑھ کر رکعت پوری کرے دوسری رکعت میں الحمد کے بعد اَنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ سو مرتبہ پڑھ کر رکعت پوری کرے۔ تیسری رکعت میں الحمد کے بعد سو مرتبہ اُفَوِّضُ اَمْرِیْٓ اِلَی اللّٰہِ اِنَّ اللّٰہَ بَصِیْرٌۢ بِالْعِبَادِ پڑھے۔ چوتھی رکعت میں الحمد کے بعد سو مرتبہ حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ پڑھ کر نماز پوری کرے بعد نماز کے سجدہ میں سر رکھ کر سو مرتبہ اَنِّیْ مَغْلُوْبٌ فَانْتَصِرْ پڑھے پھر اپنی حاجت وضرورت لئے دعا مانگے۔

**بلا ومصیبت سے نجات کیلئے** لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ الخ ستر مرتبہ اور یَا سَلَامُ سو مرتبہ پڑھے۔

**برائے دفع شر اعداء** بعد مغرب اکتالیس ۴۱ مرتبہ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ پڑھا کریں۔ اور حضرت گنگوہی رحمۃ اللہ علیہ سے منقول ہے کہ دفع شر اعداء کے لئے حَسْبُنَا اللّٰہُ وَنِعْمَ الْوَکِیْلُ۔ بکثرت پڑھے۔ کوئی تعداد معین نہیں۔

**برائے منظوری درخواست وعرضی** لکھی ہوئی درخواست پر بغیر روشنائی کے خالی انگلی سے یہ کلمات لکھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ؕ ان اللہ وعد الصابرین نصرًا ؕ و من توکل علیہ یسرا۔ کلا



ان کتاب الابرار لفی علیین۔

**برائے تسخیر وحاجت برآری** کٓھٰیٰعٓصٓ کُفِیْتُ۔ اس طرح پڑھے کہ کٓھٰیٰعٓصٓ کے ہر حرف پر داہنے ہاتھ کی انگلیاں بند کرتا چلا جائے۔ پھر حٰمٓ عٓسٓقٓ حُمِیْتُ کو اسی طرح پڑھے حٰمٓعٓسٓقٓ کے ہر حرف پر بائیں ہاتھ کی انگلیاں بند کرنا ہے۔ پھر اسی طرح دونوں ہاتھ کی انگلیاں بند رکھے جس شخص سے حاجت متعلق ہو اس کے سامنے جا کر انگلیاں کھول دے۔

**برائے تسخیر (عطیہ از مولانا گنگوہی قدس سرہٗ)** یَا عَزِیْزُ۔ کی کثرت کرے کوئی تعداد مقرر نہیں شوہر کیلئے حاکم کے لئے بہت آزمودہ ہے۔

**ظالم دشمن کے شر سے نجات حاصل کرنے کیلئے** دن رات میں کوئی فارغ وقت مقرر

(عطیہ حکیم عبدالوہاب انصاری رحؒ)

کرکے سورۃ لِاِیْلٰفِ قُرَیْشٍ اکیس ۲۱ مرتبہ پڑھ کر انگشت شہادت پر دم کرے اور اپنے ظالم دشمن کا تصور کرکے انگشت شہادت سے اس کے قلب کی طرف ضرب کا اشارہ کرے۔ یہ عمل ایک جلسہ میں تین مرتبہ کرکے اٹھ جائے۔ اگلے روز اسی وقت پھر یہی عمل کرے چند روز تک مسلسل یہ عمل کرتا رہے ان شاء اللہ تعالیٰ دشمن مغلوب ہوگا اور اس کے ظلم سے نجات حاصل ہوگی۔

●

## نقش برائے مقہوری اعداء

(عطیہ شاہ عبدالغنی پھول پوری رح)

ذیل کا نقش زعفران سے لکھ کر بازو پر باندھا جاتے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ق | ا | ھ | ر |
| ھ | ر | ق | ا |
| ر | ھ | ا | ق |
| ا | ق | ھ | ر |

## نقش برائے ہر مرض (حضرت مولانا گنگوہیؒ و مولانا رفیع الدین صاحبؒ)

6 ھ ۱۱۱۱ + + 2

۱۱۱۵

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۴ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۳ |
| ۶ | ۹ | ۱۶ | ۳ |
| ۱۵ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

یہ نقش لکھ کر مریض کے گلے میں باندھیں

## آیات الشفاء برائے ہر مرض

وَیَشْفِ صُدُوْرَ قَوْمٍ مُّؤْمِنِیْنَ۔ وَشِفَاءٌ لِّمَا فِی الصُّدُوْرِ۔ وَیَخْرُجُ مِنْ بُطُوْنِهَا شَرَابٌ مُّخْتَلِفٌ اَلْوَانُهٗ



فِیْهِ شِفَاءٌ لِّلنَّاسِ وَ نُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْاٰنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ وَّرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِیْنَ۔ وَاِذَا مَرِضْتُ فَهُوَ یَشْفِیْنِ. قُلْ هُوَ لِلَّذِیْنَ اٰمَنُوْا هُدًی وَّشِفَاءٌ۔

ان آیات کو پانی پر دم کر کے مریض کو پلائیں یا لکھ کر گلے میں ڈالیں۔

## بچّے کے غیر معمولی رونے کا علاج

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ هٰذَا یَوْمُ لَا یَنْطِقُوْنَ۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ وَخَشَعَتِ الْاَصْوَاتُ لِلرَّحْمٰنِ۔
بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ۔ اَلْیَوْمَ نَخْتِمُ عَلٰی اَفْوَاهِهِمْ۔

لکھ کر بچّے کے گلے میں ڈال دیں۔

## جو بچّہ ماں کا دودھ نہ پیئے اس کا علاج

یہ آیت لکھ کر اس کے گلے میں باندھیں۔

شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِیْزُ الْحَكِیْمُ (سورۃ آل عمران پ۳۔ ع۲) اِنَّ الدِّیْنَ عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ بِرَحْمَتِكَ یَآ اَرْحَمَ الرّٰحِمِیْنَ۔

## برائے گریہ طفل

وَلَهٗ مَا سَكَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّهَارِ وَهُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ اَفَمِنْ هٰذَا الْحَدِیْثِ تَعْجَبُوْنَ وَتَضْحَكُوْنَ وَلَا تَبْكُوْنَ وَاَنْتُمْ سَامِدُوْنَ فَاسْجُدُوْا لِلّٰهِ وَاعْبُدُوْا (سورۃ النجم پ۲۷ ع۳) اَلَمْ تَرَ اِلٰی رَبِّكَ كَیْفَ مَدَّ الظِّلَّ وَلَوْ شَآءَ لَجَعَلَهٗ سَاكِنًا ثُمَّ جَعَلْنَا الشَّمْسَ عَلَیْهِ دَلِیْلًا (سورۃ الفرقان پ۱۹۔ ع۲) (جو بچّہ غیر معمولی طور پر روتا ہو اس کیلئے یہ دعاء ایک کاغذ پر لکھ کر گلے میں موم جامہ کر کے باندھی جائے)

## برائے دردزہ و سہولت پیدائش

مندرجہ ذیل آیات و اسماء چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی میں دھولیا جائے یہ پانی عورت کو پلائیں اور اس کے پیٹ پر بھی لگائیں۔ دعا یہ ہے۔

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِيْهَا وَتَخَلَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّهَا وَحُقَّتْ (سورۃ الانشقاق پ ۳۰ ع ۱) يَوْمَ يَرَوْنَهَا لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا عَشِيَّةً اَوْ ضُحٰهَا (نازعات پ ۳۰ ع ۲) لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ بَلٰغٌ (پ ۲۶ ع ۴) لَقَدْ كَانَ فِيْ قَصَصِهِمْ عِبْرَةٌ لِّاُولِي الْاَلْبَابِ (سورۃ یوسف پ ۱۳ ع ۶) وَلٰكِنْ تَصْدِيْقَ الَّذِيْ بَيْنَ يَدَيْهِ وَتَفْصِيْلَ كُلِّ شَيْءٍ وَّهُدًى وَّرَحْمَةً لِّقَوْمٍ يُّؤْمِنُوْنَ (سورۃ یوسف پ ۱۳ ع ۶)

## ایضاً برائے سہولت ولادت

مندرجہ ذیل دعا چینی کی پلیٹ پر لکھ کر پانی سے دھولیں یہ پانی عورت کو پلایا جائے اور ہاتھ پر لگا کر عورت کے پیٹ پر بھی لگائیں۔

لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ الْحَلِيْمُ الْكَرِيْمُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا اللّٰهُ رَبُّ السَّمٰوٰتِ السَّبْعِ وَرَبُّ الْعَرْشِ الْعَظِيْمِ صَدَقَ اللّٰهُ الْعَظِيْمُ الْكَرِيْمُ كَاَنَّهُمْ يَوْمَ يَرَوْنَ مَا يُوْعَدُوْنَ لا لَمْ يَلْبَثُوْا اِلَّا سَاعَةً مِّنْ نَّهَارٍ بَلٰغٌ ج (پ ۲۶ ع ۴)

## برائے اولاد

جس شخص کے اولاد نہ ہوتی ہو چالیس روز تک دو بیضہ مرغ کے ہر روز پانی میں اُبال کر چھلکا اُتار کر



ایک بیضہ پر یہ آیت لکھے۔ وَالسَّمَآءَ بَنَيْنٰهَا بِاَيْدٍ وَّاِنَّا لَمُوْسِعُوْنَ (پ ۲۷ ع ۲) یہ بیضہ مرد کو کھلایا جائے اور دوسرے بیضہ پر یہ آیت لکھے۔ وَالْاَرْضَ فَرَشْنٰهَا فَنِعْمَ الْمٰهِدُوْنَ (پ ۲۷ ع ۲) یہ بیضہ عورت کو کھلایا جائے چالیس روز یہ عمل مسلسل کیا جائے۔

## اولاد نرینہ کے لئے

جس عورت کے لڑکیاں پیدا ہوتی ہیں لڑکا نہ ہو جب حمل تین مہینہ کا ہو جائے۔ اس وقت یہ آیت کاغذ پر لکھ کر موم جامہ کرکے پیٹ کے بائیں جانب باندھے ان شاء اللہ اولاد نرینہ ہو گی۔ آیت یہ ہے۔

لَا يَرَوْنَ فِيْهَا شَمْسًا وَّلَا زَمْهَرِيْرًا (پ ۲۹ دہر)

## برائے اولاد نرینہ

جب حمل پر تین ماہ گذر جائیں تو ہرن کی جھلی پر مشک و زعفران و گلاب سے یہ آیتیں لکھیں اور اس کو عورت کے گلے یا بازو وغیرہ پر باندھیں۔

اَللّٰهُ يَعْلَمُ مَا تَحْمِلُ كُلُّ اُنْثٰى وَمَا تَغِيْضُ الْاَرْحَامُ وَمَا تَزْدَادُ ؕ وَكُلُّ شَيْءٍ عِنْدَهٗ بِمِقْدَارٍ ۝ عٰلِمُ الْغَيْبِ وَالشَّهَادَةِ الْكَبِيْرُ الْمُتَعَالِ ۝ (سورۃ الرعد پ ۱۳ ع ۸) اِنَّا نُبَشِّرُكَ بِغُلٰمِ ۣاسْمُهٗ يَحْيٰى لا لَمْ نَجْعَلْ لَّهٗ مِنْ قَبْلُ سَمِيًّا ۝ (سورۃ مریم پ ۱۶ ع ۴) بحق یحیٰی و مریم و عیسٰی اعطنا ابنا صالحا طویل العمر بحق سیدنا محمد صلی اللہ علیہ و آلہ و اصحابہ۔

## برائے انعقاد حمل

جس عورت کو حمل نہ ٹھہرتا ہو یہ نقش لکھ کر اس کی ران پر باندھا جائے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| ع | ع | ع | ع |
| وا | وا | وا | وا |
| ۹ | ۹ | ۹ | ۹ |
| ۷ | ۷ | ۷ | ۷ |

## حفاظت حمل از ام الصبیان

سورۃ والشمس و ضحٰها اکتالیس مرتبہ ہر مرتبہ مع درود شریف و بسم اللہ کے پڑھے اور اجوائن و سیاہ مرچ دم کرکے اور چند دانے اجوائن کے اور دو تین دانے سیاہ مرچ کے حامل کو کھلاتے جائیں اور بچہ پیدا ہونے کے بعد بھی بچے کا دودھ چھوٹنے تک یہ سلسلہ جاری رکھے (از ملفوظات حضرت حکیم الامت تھانویؒ)

## برائے اصلاح بین الزوجین

آیت۔ وَاَلْقَیْتُ عَلَیْکَ مَحَبَّۃً مِّنِّیْ وَلِتُصْنَعَ عَلٰی عَیْنِیْ۔ سات سو مرتبہ پڑھ کر شیرینی پر دم کریں جس کو کھلائیں اُن کے درمیان محبت و اتفاق ہو جائے گا۔

## برائے اصلاح بین الزوجین

آیت۔ وَتَاْکُلُوْنَ التُّرَاثَ اَکْلًا لَّمًّا وَّتُحِبُّوْنَ الْمَالَ حُبًّا جَمًّا۔ کو سات مرتبہ کسی کھانے پر پڑھ کر جس کو کھلایا جائے اُن دونوں میں محبت و اتفاق ہو جائے گا۔

## دفع متلی وقے و اضطراب قلب

مندرجہ ذیل کلمات زبان سے کہے انشاء اللہ تکلیف



دور ہو جائے گی۔ محمد صلی اللہ علیہ وسلم بیٹے عبد اللہ کے عبد اللہ بیٹے ہاشم کے ہاشم بیٹے عبدمناف کے۔

## نیند میں بڑبڑانے کا علاج

اسماء الٰہیہ میں سے یہ چودہ نام لکھ کر گلے میں باندھ لے خواب اور نیند میں بکواس اور بڑبڑانے کی عادت چھوٹ جائے گی وہ نام یہ ہیں۔ اَلْغَفَّارُ۔ اَلْوَهَّابُ۔ اَلْقَهَّارُ۔ اَلْفَتَّاحُ۔ اَلْقُدُّوْسُ۔ اَلرَّحْمٰنُ۔ اَلرَّحِیْمُ۔ اَلشَّهِیْدُ۔ اَلصَّمَدُ۔ اَلْمَلِكُ۔ اَلْعَظِیْمُ۔ اَلْكَرِیْمُ الْاَكْرَمُ۔

## برائے شے گم شدہ

جس وقت گم ہونے کی خبر ملے فوراً بلا تاخیر اِنَّا لِلّٰهِ وَاِنَّا اِلَیْهِ رَاجِعُوْنَ گیارہ مرتبہ پڑھ لے انشاء اللہ گم شدہ چیز مل جائے گی۔ مجرب ہے۔

## برائے گمشدہ یا گریختہ

سورہ والضحیٰ بتمامہ (مکمل) ایک کاغذ پر لکھیں اس کے چاروں گوشوں پر خلفاء راشدین کے نام لکھے اس تعویذ کو چرخہ پر باندھ کر اُلٹا پھرائے اس طرح اکیس مرتبہ اُلٹا پھرائے اور اکتالیس روز تک یہ عمل جاری رکھے۔

## ایضاً برائے گمشدہ شے یا شخص

یَا حَفِیْظُ ایک سو نوے مرتبہ پڑھے اس کے بعد۔ یٰبُنَیَّ اِنَّهَآ اِنْ تَكُ مِثْقَالَ حَبَّةٍ مِّنْ خَرْدَلٍ فَتَكُنْ فِیْ صَخْرَةٍ اَوْ فِی السَّمٰوٰتِ اَوْ فِی الْاَرْضِ یَاْتِ بِهَا اللّٰهُ ۭ اِنَّ اللّٰهَ لَطِیْفٌ خَبِیْرٌ۔ بھی ایک سو نوے مرتبہ پڑھے۔

## گمشدہ کیلئے

یہ دُعا بکثرت پڑھے انشاء اللہ تعالیٰ گمشدہ چیز یا شخص واپس آجائے گا۔ اَللّٰھُمَّ رَادَّ الضَّالَّۃِ وَھَادِیَ الضَّلَالَۃِ اَنْتَ تَھْدِیْ مِنَ الضَّلَالَۃِ اُرْدُدْ عَلَیَّ ضَالَّتِیْ بِقُدْرَتِکَ وَسُلْطَانِکَ۔

## قوتِ حافظہ اور دفع نسیان کیلئے

تفسیر ابن کثیر ص ۲۸ میں حضرت ابوہریرہ رضؓ سے روایت کی ہے کہ آیۃ الکرسی کو بائیں ہاتھ کی ہتھیلی پر زعفران سے لکھ کر چاٹنا اور سات مرتبہ لکھ لکھ کر چاٹنے کا عمل کرنا نافع اور مفید ہے۔

## برائے تحصیل علم اور امتحان طلبہ

یَا عَلِیْمُ تَعَلَّمْتُ بِالْعِلْمِ وَالْعِلْمُ فِیْ عِلْمِ عِلْمِکَ یَا عَلِیْمُ۔ اس دُعا کو صبح کی نماز کے بعد پچیس ۲۵ مرتبہ باقی نمازوں کے بعد تین تین مرتبہ پڑھا کریں۔

## ایضاً امتحان کی کامیابی کے لئے

بعد نماز صبح سو مرتبہ آیت کریمہ۔ لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحَانَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ۔ پابندی سے پڑھا کریں۔ انشاء اللہ کامیابی ہوگی۔

## حمل اور بار آور درخت کے پھل کی حفاظت کیلئے

اِنَّ اللّٰہَ یُمْسِکُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضَ اَنْ تَزُوْلَا وَلَئِنْ زَالَتَآ اِنْ اَمْسَکَھُمَا مِنْ اَحَدٍ مِّنْ بَعْدِہٖ اِنَّہٗ کَانَ حَلِیْمًا غَفُوْرًا

(پ ۲۲ سورہ فاطر)



وَلَہٗ مَا سَکَنَ فِی الَّیْلِ وَالنَّھَارِ وَھُوَ السَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ (انعام - ۱۳)

وَلَبِثُوْا فِیْ کَھْفِھِمْ ثَلٰثَ مِائَۃٍ سِنِیْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا۔ وَلَا حَوْلَ وَلَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ الْعَلِیِّ الْعَظِیْمِ۔

(حاملہ کے گلے میں لکھ کر باندھے اور اسی طرح درخت کی شاخ پر باندھے

## دودھ دینے والے جانور کو نظر بد لگنے کا علاج

(از حکیم عبدالوہاب انصاری رح)

جو جانور نظر بد لگنے سے دودھ دینا بند یا کم کردے اس کے لئے گوندھا ہوا آٹا خمیر کرکے اس میں نمک ڈال کر آیت ذیل اس پر دم کرکے جانور کو کھلائیں انشاء اللہ نظر بد دور ہوگی آیات یہ ہیں۔

وَاِنَّ لَکُمْ فِی الْاَنْعَامِ لَعِبْرَۃً ۚ نُسْقِیْکُمْ مِّمَّا فِیْ بُطُوْنِہٖ مِنْ بَیْنِ فَرْثٍ وَّدَمٍ لَّبَنًا خَالِصًا سَآئِغًا لِّلشّٰرِبِیْنَ۔ (پ ۱۴ ع ۱۴)

## نظر بد کا دفعیہ

جس انسان یا جانور یا درخت کھیت وغیرہ کو کسی کی نظر بد لگی ہو اس پر تین مرتبہ پڑھے۔ مَا شَآءَ اللّٰہُ لَا قُوَّۃَ اِلَّا بِاللّٰہِ۔

## برائے درد ہر قسم

درد کی جگہ ہاتھ رکھ کر گیارہ سو مرتبہ یہ دُعا پڑھے: اَعُوْذُ بِعِزَّۃِ اللّٰہِ وَقُدْرَتِہٖ مِنْ شَرِّ مَا اَجِدُ وَاُحَاذِرُ۔

## بچھو کاٹنے کا علاج

اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا ۔ درد کی جگہ ہاتھ رکھ کر یہ دُعا تین مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور ہاتھ ہٹالیں پھر اسی طرح چند بار کریں۔

## زہر خوردہ کا علاج

جس شخص نے کوئی زہر کھالیا ہو۔ اس کو مندرجہ ذیل نقش اور دُعا لکھ کر پانی سے گھول کر پلادیں انشاء اللہ زہر اثر نہ کرے گا۔ نقش یہ ہے۔

| | | | |
|---|---|---|---|
| طه | طه | طه | طه |
| طه | طه | طه | طه |
| طه | طه | طه | طه |
| طه | طه | طه | طه |

وننزل من القرآن ما هو شفاء ورحمة للمومنين ولا يزيد الظالمين الا خسارًا

## برائے اختلاج قلب

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ ۔ الذين آمنو و تطمئن قلوبهم بذكر الله۔ الا بذكر الله تطمئن القلوب ۔ وربطنا على قلوبهم لولا ان ربطنا على قلبها لتكون من المؤمنين ۔ وليربط على قلوبهم ۔

یہ آیات کاغذ پر لکھ کر گلے میں اس طرح ڈال دیں کہ تعویذ قلب پر رہے یا کرتہ وغیرہ میں اس جگہ ٹانک لگالیں۔



## سگِ دیوانہ کے کاٹنے کا علاج

آیت ۔ اِنَّهُمْ يَكِيْدُوْنَ كَيْدًا وَّ اَكِيْدُ كَيْدًا فَمَهِّلِ الْكٰفِرِيْنَ اَمْهِلْهُمْ رُوَيْدًا ۔ کو روٹی کے اوپر لکھ کر مریض کو کھلادیں۔ اکتالیس روز تک یہ عمل جاری رکھیں۔ انشاء اللہ شفا ہوگی۔



# عملیات حضرت مولانا مفتی عزیز الرحمن صاحب عثمانی قدس سرہٗ

## سابق مفتی اعظم دار العلوم دیوبند

### برائے درد سر

۷۸۶

| | |
|---|---|
| هو | هو |
| هو | هو |

اس تعویذ کو کپڑے میں لپیٹ کر سر پر باندھیں۔ ان شاء اللہ تعالیٰ درد فوراً موقوف ہو گا۔

### برائے تپ و لرزہ

ططط ططط ططط

ع ـــــــــــــــ ہ

مذکورہ نقش مریض کے گلے میں باندھیں جس وقت سردی سے بخار شروع ہو۔ اس وقت ایک تعویذ پانی میں گھول کر پلائیں اور جب لرزہ پوری شدت پر پہونچ جائے اس وقت دوسرا تعویذ گھول کر پلا دیں۔ تیسرا تعویذ لرزہ ختم ہونے کے بعد پلایا جائے پھر دوسرے روز اسی طرح تین تعویذ لکھ کر گلے میں باندھ دیں۔ اول تو ان شاء اللہ تعالیٰ بخار نہیں چڑھے گا لیکن اگر بخار کی نوبت آئے تو تینوں تعویذ حسب ترکیب گھول کر پلا دیں اس طرح تین روز عمل کریں ان شاء اللہ تعالیٰ پہلے ہی روز کامیابی ہو گی۔ اگر اول دن ہی



بخار سے نجات مل جائے تو تعویذوں کو گلے میں بندھا رہنے دیں بعد ازاں ان کو کسی جنگل کے کنوئیں یا دریا وغیرہ میں ڈال دیں۔

### برائے حل مشکلات وتسخیر حکام وفراخی رزق

### نقش اَللّٰہُ الصَّمَد

| | | | |
|---|---|---|---|
| ۱ | ۱۸۰ | ۱۱ | ۸ |
| ۱۲ | ۷ | ۲ | ۱۷۹ |
| ۶ | ۹ | ۱۸۲ | ۳ |
| ۱۸۱ | ۴ | ۵ | ۱۰ |

اس نقش کی زکوٰۃ ادا کرنے کا طریقہ یہ ہے کہ سوا لاکھ مرتبہ یہ نقش لکھ کر گولیاں بنائیں اور دریا میں بہا دیں پہلے تخمینہ کر لیں کہ مذکورہ تعداد کتنے دنوں میں پوری ہو گی بعد ازاں اس کے مطابق روزانہ لکھا کریں کمی بیشی نہ ہو پہلے دن جتنے نقش لکھے جائیں ان میں سے صرف ایک کے اوپر "اَللّٰہُ الصَّمَد" لکھ کر اپنے پاس رکھے باقی نقوش دریا میں بہا دیئے جائیں، دوسرے روز جو نقوش لکھے جائیں ان میں سے ایک پر "اللہ الصمد" لکھ کر اپنے پاس رکھ لے اور دیگر تمام نقوش جن پر "اللہ الصمد" نہیں لکھا گیا ہے اور سابق دن کا وہ نقش جس پر "اللہ الصمد" لکھا تھا سب کو دریا میں بہا دے اسی طرح ہر روز کرے یہاں تک کہ تعداد مطلوب پوری ہو جائے۔

## برائے حل مشکلات اور فراخی رزق اور تسخیر حکام

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۱۹ | ۲۶ | ۲۱ |
| ۲۴ | ۲۲ | ۲۰ |
| ۲۳ | ۱۸ | ۲۵ |

ترکیب زکوٰۃ یہ ہے کہ جب چاند کی پہلی تاریخ چہارشنبہ کو واقع ہو تو اول روز ایک نقش لکھے اور دوسرے روز دو اور تیسرے روز تین علیٰ ھذا ہر روز ایک نقش بڑھاتا جائے یہاں تک کہ چھیاسٹھ تک پہونچ جائے تو بعد ازاں ہر روز ایک نقش کم کرنا شروع کردے اور جب نوبت ایک پر آجائے روزانہ ایک نقش پابندی سے لکھا کرے اگر ہوسکے تو لکھے ہوئے نقوش کو روزانہ ورنہ سات آٹھ روز کے بعد دریا میں بہادیا کرے۔ روزانہ ایک نقش لکھنا ضروری ہے۔ اگر ناغہ ہوگیا تو از سر نو زکوٰۃ کی ادائیگی ضروری ہوگی۔





# عملیات

## حضرت مولانا ظفر احمد عثمانی قدس سرہٗ

### گنڈہ برائے آسیب زدہ

گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت کچا ڈیڑھ گز لمبا لے کر اکتالیس بار آیت ذیل پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر اس کے اندر دم کرکے بند کردیں۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ اِنَّھُمْ یَکِیْدُوْنَ کَیْدًا وَّاَکِیْدُ کَیْدًا فَمَھِّلِ الْکٰفِرِیْنَ اَمْھِلْھُمْ رُوَیْدًا

### گنڈہ برائے سہولت دندان

سات تار کا بارہ گرہ لمبا کچا سوت نیلا یا سیاہ لے کر سورت اِذَا زُلْزِلَتِ الْاَرْضُ زِلْزَالَھَا وَاَخْرَجَتِ الْاَرْضُ اَثْقَالَھَا وَقَالَ الْاِنْسَانُ مَالَھَا یَوْمَئِذٍ تُحَدِّثُ اَخْبَارَھَا بِاَنَّ رَبَّکَ اَوْحٰی لَھَا یَوْمَئِذٍ یَّصْدُرُ النَّاسُ اَشْتَاتًا لِّیُرَوْا اَعْمَالَھُمْ فَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ خَیْرًا یَّرَہٗ وَمَنْ یَّعْمَلْ مِثْقَالَ ذَرَّۃٍ شَرًّا یَّرَہٗ سات بار پڑھیں اور ہر دفعہ گرہ لگا کر حسب معمول دم کردیں پھر ہر گرہ پر جدھر ختم کرکے گرہ لگائی ہے اس کے اوپر سے اِذَا السَّمَآءُ انْشَقَّتْ وَاَذِنَتْ لِرَبِّھَا وَحُقَّتْ وَاِذَا الْاَرْضُ مُدَّتْ وَاَلْقَتْ مَا فِیْھَا وَتَخَلَّتْ۔ ایک ایک بار دم کرتے چلے جائیں پھر ایک ایک بار اس طرح سے جہاں اب ختم کیا ہے۔ قُلْ ھُوَ اللّٰہُ اَحَدٌ اَللّٰہُ الصَّمَدُ لَمْ یَلِدْ وَلَمْ یُوْلَدْ وَلَمْ یَکُنْ لَّہٗ کُفُوًا اَحَدٌ دم کرتے

ہوتے چلے آئیں۔

## گنڈہ برائے حفاظت حمل

گیارہ تار نیلا یا سیاہ سوت ڈیڑھ گز لمبا لے کر سورہ یٰسین پوری پڑھیں اور ہر مبین پر ایک گرہ لگا کر دم کر دیں پھر اس کو حاملہ کے پیٹ پر باندھ دیں۔ کل سات گرہ ہوں گی۔ حمل اسقاط سے محفوظ رہے گا انشاء اللہ تعالیٰ۔

## جھاڑ برائے اورسا جس کو میٹھا اور پسلی چلنا بھی کہتے ہیں

چاقو سے پاک زمین پر سات لکیریں اس طرح ||||||| کھینچ کر اور بچہ کا پیٹ اپنی طرف کر کے کپڑا اٹھا کر دائیں ہاتھ میں چاقو لے کر بچہ کے پیٹ کی طرف سے اشارہ کر کے ان لکیروں پر لاتا رہے اور سات بار یہ آیت پڑھے۔ بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ ۝ اَمْ اَبْرَمُوْٓا اَمْرًا فَاِنَّا مُبْرِمُوْنَ ۝ اور بچہ کے پیٹ اور سینہ پر دم کر دے اور کبھی کبھی چاقو کو آہستہ سے اس پسلی کو چھوتا ہوا جو چل رہی ہے اور اور پیٹ کو چھوتا ہوا زمین پر لا دے سات دفعہ دعا پڑھ کر ایک لکیر سے کاٹتا رہے جس کی شکل یہ ہے ←



جب سات لکیریں ہو جائیں پس دم کر کے بچہ کو اٹھا دیا جائے اور بچہ کو پیشاب کرا دیں صبح اور شام تین روز تک جھاڑا جائے۔ بِاِذْنِ اللّٰہِ مرض دفع ہو جاوے گا۔

## برائے دورہ کیڑ

جب بچہ کو مسان کا دورہ پڑ رہا ہو تو سات بار الحمد پوری



اور سات بار سورۃ اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ پوری اور سات بار درود شریف نماز والا پڑھ کر دم کرے اور پڑھتے ہوئے دائیں ہاتھ کی انگشت شہادت کو سینہ اور پیٹ پر پھیرتا رہے۔

## گنڈہ برائے بواسیر خونی

کچا سوت سرخ رنگ ڈیڑھ گز لمبا اکیس ۲۱ تارے کر سورہ تَبَّتْ یَدَآ اَبِیْ لَہَبٍ پوری اکیس ۲۱ بار پڑھ کر گرہ لگاتا اور دم کرتا رہے پھر الٹی طرف سے ہر گرہ پر لَآ اِلٰہَ اِلَّآ اَنْتَ سُبْحٰنَکَ اِنِّیْ کُنْتُ مِنَ الظّٰلِمِیْنَ ۝ رَبِّ اِنِّیْ مَسَّنِیَ الضُّرُّ وَاَنْتَ اَرْحَمُ الرّٰحِمِیْنَ۔ ایک بار دم کر دے پھر سیدھی طرف سے ایک بار ہر گرہ پر وَقِیْلَ یٰٓاَرْضُ ابْلَعِیْ مَآءَکِ وَیٰسَمَآءُ اَقْلِعِیْ وَغِیْضَ الْمَآءُ وَقُضِیَ الْاَمْرُ وَاسْتَوَتْ عَلَی الْجُوْدِیِّ وَقِیْلَ بُعْدًا لِّلْقَوْمِ الظّٰلِمِیْنَ ۝ دم کرتا چلا جائے اور بواسیر والے کی کمر پر باندھ دیا جائے۔ باذن اللہ بہت جلد آرام ہو جائے گا۔

## برائے حفاظت از مار و کژدم وغیرہ جانورانِ موذیہ

بِسْمِ اللّٰہِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِیْمِ سَلٰمٌ عَلٰی نُوْحٍ فِی الْعٰلَمِیْنَ

گیارہ بار صبح اور شام اول و آخر درود شریف گیارہ بار پڑھا جاوے۔ اعتقاد کامل ہو۔

بِسْمِ اللّٰہِ الَّذِیْ

## ایضاً برائے حفاظت جانوران موذیہ

لَا یَضُرُّ مَعَ اسْمِہٖ شَیْءٌ فِی الْاَرْضِ وَلَا فِی السَّمَآءِ وَھُوَ

اَلسَّمِیْعُ الْعَلِیْمُ ط تین بار صبح و شام پڑھا جائے۔

## ازالۂ سحر

سات پتے بیری کے لیکر اُن کو پیسیں اور سات کنوؤں یا نلوں کا پانی لے اور اس میں گھول لیں اس پانی پر اکیس ٢١ اکیس ٢١ مرتبہ آیۃ الکرسی، سورہ الفلق اور سورہ الناس پڑھ کر پانی پر دم کر دیں اور اس پانی کے تین گھونٹ مریض کو پلائیں اور بقیہ سے مریض کو غسل دیں غسل کا پانی ایسی جگہ گھر سے باہر دفن کر دیں جہاں ناپاکی (پیشاب پاخانہ) نہ کرتے ہوں۔ یہ عمل چودہ ١٤ دن کیا جائے ان شاء اللہ مکمل افاقہ ہوگا غسل صبح کو قبل زوال کیا جائے۔





# عملیات حضرت مولانا شاہ عبدالحق صاحب رحمۃ اللہ علیہ

## تعویذ برائے چیچک

اس تعویذ کو لکھ کر تعویذ بنا کر موم جامہ کر کے بچے کے گلے میں ڈال دے اور سوا روپیہ تعویذ لینے والا خیرات کرے۔




## تعویذ برائے حفاظت از ہیضہ

اس تعویذ کو لکھ کر بازو پر باندھ دے اور تعویذ باندھنے والے کی طرف سے سوا روپیہ خیرات کرے۔

تعویذ یہ ہے :-

الٰہی بحرمت حضرت شیخ محمد صادق اکابر اولیا ولد حضرت شیخ احمد سرہندی مجدد الف ثانی رضی اللہ عنہما از شر بلائے وبا نگہدار اللہ شافی اللہ شافی

## تعویذ برائے حفاظت اطفال

اس سے بچے ہر بلا سے محفوظ رہیں گے۔ اس تعویذ کو لکھ کر موم جامہ کر کے بچوں کے گلے میں ڈال دے اللہ تعالیٰ اس کی برکت سے حفاظت میں.

رکھے گا. انشاء اللہ تعالیٰ. وہ تعویذ یہ ہے.

بسم اللہ الرحمٰن الرحیم. اعوذ بکلمات اللہ التامات کلہا من شر ما خلق بسم اللہ خیر الاسماء بسم اللہ رب الارض و رب السماء بسم اللہ الذی لایضر مع اسمہ شیٔ فی الارض و لا فی السماء وھو السمیع العلیم.





# عملیات وتعویذات

حضرت شیخ الاسلام مولانا سید حسین احمد مدنی رحمۃ اللہ علیہ

## مایوس العلاج مریض اور تپ دق اور ٹھہرے ہوئے بخار کیلئے مفید عمل

ا: باوضو تازہ پانی پر جو کوری ہانڈی یا کورے گھڑے میں ہو سورۃ فاتحہ ہر مرتبہ بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ بوصل میم رحیم بلام الحمد (بِسۡمِ اللّٰہِ الرَّحۡمٰنِ الرَّحِیۡمِ الحمد) ملحمد ایک سو ایک ۱۰۱ مرتبہ پڑھ کر اور معوذتین (قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ الۡفَلَقِ اور قُلۡ اَعُوۡذُ بِرَبِّ النَّاسِ) گیارہ گیارہ مرتبہ اور قُلۡنَا یٰنَارُ کُوۡنِیۡ بَرۡدًا وَّسَلٰمًا عَلٰۤی اِبۡرٰہِیۡمَ. گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور بوقت صبح نہار منہ قبل طلوع شمس جس قدر پیا جائے زیادہ سے زیادہ پلائیں اور اس کے پینے کے بعد آدھ گھنٹہ تک کوئی دوا یا غذا نہ دیں۔ آدھ گھنٹہ گذر جانے کے بعد جو چاہیں کھلائیں، پلائیں اور باقی ماندہ (بچا ہوا) پانی ہی دن رات میں جب بھی پیاس لگے پلایا جائے۔ اگلے دن صبح تک یہی پانی پلایا جائے۔ اگلے روز کے لئے وہ پانی باقی ماندہ (بچا ہوا) کسی پاک جگہ میں جہاں پیر نہ پڑتے ہوں گرا دیں اور دوسرا تازہ پانی حسب سابق پڑھ کر استعمال کرائیں۔ یہ عمل چالیس روز تک متواتر کیا جائے کورا گھڑا یا برتن وہی رہے گا بدلہ نہ جائے گا۔

(ب) دوسرا عمل — عصر کے بعد سورۃ مجادلہ (پارہ ۲۸ کے شروع کی سورت) تین بار پڑھ کر ہر مرتبہ مریض پر پھونکا کریں یہ بھی متواتر چالیس روز تک عمل میں لائیں۔

یہ عمل حضرت شیخ الاسلام مولانا مدنی رحمۃ اللہ علیہ کے تجربہ میں رہا ہے اور الحمد للہ متعدد مایوس العلاج حضرات شفایاب ہوتے ہیں۔

ردِ سحر یا آسیب کے دفعیہ کا عمل: ا۔ سفید مرغ کو باوضو ذبح کر کے اس کے تازہ خون سے ایک کاغذ پر "جادو بر سر جادوگر" لکھ کر جہاں وہ مریض سویا کرتا ہے اس کاغذ کو چھت پر لٹکا دیں۔ اس طرح سے کہ کاغذ مذکورہ اس مریض کے سینہ پر رہے۔

(ب) ردِ سحر کا عمل — دیسی روشنائی سے مندرجہ ذیل کتابی نقش باوضو لکھے جائیں۔ نقوش کی خانہ پری ترتیب وار ہوگی یعنی خانوں کے خطوط کھینچنے کے بعد بسم اللہ کا عدد (۷۸۶) اوپر لکھنے کے بعد سب سے چھوٹا عدد (۲۱۵۶۲) اس کے خانہ میں سب سے پہلے اس کے بعد اس کے بعد والا عدد اور پھر اسی ترتیب سے جملہ اعداد اپنے اپنے خانوں میں درج ہوں گے۔

۷۸۶

| | | |
|---|---|---|
| ۲۱۵۶۷ | ۲۱۵۶۲ | ۲۱۵۶۹ |
| ۲۱۵۶۸ | ۲۱۵۶۶ | ۲۱۵۶۴ |
| ۲۱۵۶۳ | ۲۱۵۷۰ | ۲۱۵۶۵ |



ان نقوش میں سے ایک نقش موم جامہ کر کے مریض کے گلے میں پہنا دیا جائے اور باقی ماندہ کو روزانہ نہار منہ تازہ پانی میں دھو کر پلا دیا جائے۔ ان شاء اللہ شفاء ہوگی۔

(ج) ردِ سحر کا عمل — جاری پانی دریا یا نہر کا یا سات کنووں کا پانی ایک گھڑا (مٹکا) بھر کر اس پر باوضو مندرجہ ذیل آیات گیارہ گیارہ مرتبہ اور سورۃ فلق اور سورۃ ناس گیارہ مرتبہ پڑھ کر پھونکیں اور مریض کو اس پانی میں سے تین گھونٹ پلائیں اور باقی ماندہ (بچے ہوتے) پانی سے سر پر پانی ڈال کر نہلائیں۔ بلاناغہ چالیس دن تک عمل کریں۔ آیات یہ ہیں۔

فَلَمَّآ اَلْقَوْا قَالَ مُوْسٰى مَا جِئْتُمْ بِهِ السِّحْرُ اِنَّ اللّٰهَ سَيُبْطِلُهٗ اِنَّ اللّٰهَ لَا يُصْلِحُ عَمَلَ الْمُفْسِدِيْنَ (۸۱) وَيُحِقُّ اللّٰهُ الْحَقَّ بِكَلِمٰتِهٖ وَلَوْ كَرِهَ الْمُجْرِمُوْنَ (۸۲)

(سورہ یونس کی آیتیں ۸۱، ۸۲)

فَوَقَعَ الْحَقُّ وَبَطَلَ مَا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ (۱۱۸) فَغُلِبُوْا هُنَالِكَ وَانْقَلَبُوْا صٰغِرِيْنَ (۱۱۹) وَاُلْقِيَ السَّحَرَةُ سٰجِدِيْنَ (۱۲۰) قَالُوْٓا اٰمَنَّا بِرَبِّ الْعٰلَمِيْنَ رَبِّ مُوْسٰى وَهٰرُوْنَ (۱۲۱)

(سورۂ اعراف کی چار آیات از ۱۱۸ تا ۱۲۱)

اِنَّمَا صَنَعُوْا كَيْدُ سٰحِرٍ وَلَا يُفْلِحُ السَّاحِرُ حَيْثُ اَتٰى (۶۹)

(سورہ طٰہٰ کی آیت ۶۹)

یہ عمل اتوار کے دن سے شروع کیا جائے جاڑے میں دوپہر کو نہلایا جائے۔

